300 سے زائد کتب احادیث اور قلمی مخطوطہ جات سے ماخوذ

# رفع یدین

## کے موضوع پر

نامور غیر مقلد زبیر علیزئی کی کتاب نورالعینین کا

# محققانہ تجزیہ

فیصل خان

ضیاء العلوم پبلی کیشنز
راولپنڈی۔ پاکستان
0345-5808018

١٧٥

300 سے زائد کتب احادیث اور قلمی مخطوطہ جات سے ماخوذ

# رفع یدین

کے موضوع پر

نامور غیر مقلد زبیر علیزئی کی کتاب نور العینین کا

# محققانہ تجزیہ

فیصل خان

ناشر

ضیاء العلوم پبلیکیشنز

0345-5808018

نام کتاب رفع یدین

مصنف فیصل خان

ناشر سید حمید الدین شاہ صاحب

کمپوزنگ محمد عمران شیخ

صفحات 128

واحد تقسیم کار اسلامک بک کارپوریشن

اقبال روڈ کمیٹی چوک راولپنڈی 051-5536111

## ملنے کے پتے

(۱) شبیر برادرز
(۲) ضیاء القرآن گنج بخش روڈ
(۳) مکتبہ نوریہ رضویہ
(۴) شبیر بک سنٹر راولپنڈی
(۵) احمد بک کارپوریشن اقبال روڈ کمیٹی چوک راولپنڈی
(۶) مکتبہ غوثیہ (ہول سیل پرانی سبزی منڈی کراچی)

# فہرست

# تقریظ

محقق العصر شیخ الحدیث مفتی محمد خان قادری

جامعہ اسلامیہ لاہور

عزیزم فیصل خان معروف معنوں میں عالم نہیں بلکہ انہوں نے کتاب دوستی اور کثرت مطالعہ اپنا شعار بنایا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ان کے ہاں ذاتی لائبریری میں نادر ونایاب مخطوطے کثرت سے موجود ہیں۔ میں نے اتنا علمی ذخیرہ نجی طور پر کسی عالم کے ہاں بھی نہیں دیکھا۔ فیصل خان کا یہ اقدام بلکہ کارنامہ اہل علم کے لیے قابل رشک اور لائق تقلید ہے۔

اس وقت میرے پیش نظر فیصل خان کی مرتبہ کتاب "رفع یدین کے موضوع پر نامور غیر مقلد زبیر علیزئی کی کتاب نور العینین کا محققانہ تجزیہ" ہے جو اپنے موضوع سے دلچسپی رکھنے والے اہل علم اور طالبان تحقیق کو بہت سارا سہارا دے گی، علمی حوالے سے بنیادیں فراہم کرے گی اور ان کے تحقیقی سفر کو کم کر کے بہت جلد انہیں منزل آشنا کر دے گی۔

میری دعا ہے کہ عزیز گرامی فیصل خان نے تصنیف وتالیف کی دنیا میں جو پہلا قدم اُٹھایا ہے یہ اس کیلئے دارین میں کامیابیوں، نفع اور خیر کا قدم ہو اور ہم معاشرے کو علم آشنا کرنے کیلئے اپنے اپنے حصے کا کردار ادا کرتے رہیں۔

بہت ساری دعاؤں کیساتھ۔

# تقریظ

## شیخ الحدیث غلام مصطفیٰ نوری قادری صاحب

## خطیب و مہتمم مرکزی جامعہ مسجد شرقیہ رضویہ بیرون غلہ منڈی ساہیوال

عزت مآب محترم المقام، وسیع المطالع، محب العلماء والعلم، عادل منصف مزاج محترم جناب فیصل خان صاحب طول اللہ عمرہ کی محققانہ کتاب رفع یدین کے موضع پر نامور غیر مقلد زبیر علی زئی کی کتاب نورالعینین کا محققانہ تجزیہ کے شرف مطالعہ کا موقع نصیب ہوا۔ کتاب کیا ہے ایک تحقیق کا چمنستان ہے جس کی خوشبوؤں سے عادل، علم دوست، منصف مزاج حضرات کے دل ودماغ معطر ہو نگے، تشنگان تحقیق کی پیاس دور کرنے کا ایک عظیم چشمہ ہے، موصوف نے تحقیق کا حق ادا کردیا ہے۔ غیر مقلد زبیر علیزئی کے حدیث حضرت عبداللہ بن مسعودؓ پر اعتراضات کے خوبصورت اور عین اُصول کے مطابق محققانہ جوابات دیئے ہیں اور موصوف نے یہ ثابت کردیا ہے کہ حضرت امام سفیان ثوریؒ طبقہ دوئم کے ہی مدلس ہیں جن کی تدلیس منافی صحت نہیں ہے اور موصوف دلائل قاہرہ کے ساتھ ثابت کردیا ہے کہ کسی ایک قابل اعتماد محدث نے تدلیس ثوری کی وجہ سے اس حدیث کو رد نہیں کیا بلکہ خان صاحب موصوف نے روشن دلائل اور ایک طویل فہرست سے یہ بھی ثابت کردیا ہے کہ سفیان ثوریؒ کی تدلیس اور عن سے روایت کے باوجود محدثین کرام کی ایک جم غفیر نے آپ سے احتجاج کیا ہے اور کئی حضرات نے بالتصریح آپ کی حدیث کو صحیح یا حسن قرار دیا ہے۔ اس کے بعد زبیر علیزئی کی کیا حیثیت رہ جاتی ہے۔ پھر خان صاحب موصوف نے حدیث ابن مسعودؓ ترک رفع یدین والی کے متابعات اور شواہدات پیش کر کے اور بھی سکہ جما دیا ہے۔ اس احقر العباد کی یہ دلی دُعا ہے کہ اللہ وحدہ لاشریک، نبی پاک ﷺ کے طفیل اس کتاب کو شرف قبولیت عطا فرمائے اور خاص وعام کیلئے اسے نافع ومفید بنائے اور مصنف کو اہل اسلام کی طرف سے جزائے خیر عطا فرمائے۔ (آمین)

بجاہ طٰہٰ و یٰسین وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ حبیبہ سیدنا
ومولانا محمد وآلہ واصحابہ وازواجہ واولادہ اجمعین.

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# انتساب

بندہ ناچیز اپنی اس حقیر کوشش کو

محدث فقیہ الامت امام اعظم

ابوحنیفہ نعمان بن ثابت رحمۃ اللہ علیہ

کے نام انتساب کرنے کی سعادت حاصل کرتا ہوں

جن کی باطنی فیضان کے تصدق سے

بندہ ناچیز کو مطالعہ حدیث کا شوق ہوا۔

گر قبول افتد زہے عز و شرف

خادم اہلسنت

فیصل خان

(راولپنڈی)

# پیش لفظ

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

تمام تعریفیں اللہ وحدہ لاشریک کے لیے ہیں اور لاکھوں درود وسلام نبی کریم ﷺ کی ذات پر۔ مسئلہ رفع یدین علماء اسلاف میں مختلف فیہ رہا ہے ہر کوئی اپنی تحقیق پر کاربند رہا۔ اور اس کی وجہ سے کسی کو تنقید کا نشانہ نہ بنایا۔ مگر جوں جوں دور گزرتا رہا لوگوں میں اِس مسئلہ میں تشدد بڑھتا رہا۔ اور یہاں تک کہ علماء غیر مقلدین نے ترک رفع یدین پر ہی نماز کی بنیاد رکھی۔ میرا مضمون ترک رفع یدین کی تحقیق کسی مسلکی حمایت میں نہیں ہے۔ میں نے دونوں جانب کے دلائل اور اعتراضات کا جائزہ لیا اور جو اخذ کیا اُسے ضبط قلم کر دیا۔ میری تحقیق سے اختلاف ہونا ایک حقیقت ہے۔ مگر میں اپنے ناقدین سے عاجزانہ التجاء کرنا چاہتا ہو کہ اختلاف صرف اور صرف اصول اور ضوابط کے تحت ہو۔ ویسے اس کتاب میں آج تک کے غیر مقلدین حضرات کے اعتراضات کا مکمل جواب ہے۔ مگر محترم زبیر علیزئی صاحب کی کتاب ''نور العینین'' کو زیر بحث لانے کا مقصد صرف یہ ہے کہ اکثر غیر مقلدین حضرات بحث میں اس کتاب کا حوالہ دیتے ہیں۔ کچھ عرصہ پہلے نہایت محترم زبیر علیزئی صاحب کی کتاب نور العینین فی مسئلہ رفع یدین زیر مطالعہ رہی اور دلائل اور اعتراضات کا جائزہ لیا اور اِس نتیجہ پر پہنچا کہ مسلکی حمایت میں یہ تحقیق پیش کی گئی ہے اور غیر جانبدارانہ تحقیق سے صرف نظر کیا ہے۔ مجھے جس مقام پر محترم زبیر علیزئی صاحب سے اختلاف ہوا۔ وہاں میں نے نہایت ادب سے اختلاف کیا تحریر میں احترام اور شگفتگی کو ملحوظ خاطر رکھا۔ کیونکہ میں تحقیق کے

میدان میں تشدد اور مسلکی تفاوت کے خلاف ہوں۔ میں نے ترک رفع کی حدیث پر معاندین کی طرف سے وارد کیئے گئے اعتراضات کا حتی الامکان جواب تحقیقی معیار پر دینے کی کوشش کی ہے۔ میری التجاء طرفین کے علماء کرام سے ہے کہ جہاں کہیں اِس کتاب میں کوئی علمی غلطی یا تسامح نظر آئے تو میری رہنمائی کیجئے گا۔ اِس مضمون میں کئی کتابوں کے مختلف ایڈیشن سے استفادہ کیا ہے۔ لہٰذا حوالاجات کا فرق بھی ہو سکتا ہے۔ میں اِن مشفق ہستیوں اور تعاون کرنے والے حضرات کا ذکر کرنا چاہتا ہوں جن کی دعاؤں اور کوششوں سے میں اِس تحریر کے قابل ہوا۔ سب سے زیادہ مشکور محقق العصر مفتی محمد خاں قادری صاحب مہتم جامعہ اسلامیہ لاہور کا ہوں جن کی فیضان نظر نے میری ہر مقام پر رہنمائی کی اور ہمہ وقت مطالعہ کا درس دیا، محدث مفتی عباس رضوی صاحب ریسرچ آفیسر دبئی، محدث العصر مفتی پروفیسر انوار حنفی کوٹ رادھا کشن ضلع قصور اور محقق العصر غلام مصطفےٰ نوری صاحب ساہیوال کا جنہوں نے میری تحقیق کرنے کی کاوش میں رہنمائی کی اور جن کی تحقیقات سے میں نے ہمہ وقت فائدہ اُٹھایا۔ میں محترم محبوب الرسول قادری صاحب کا نہایت ہی شکر گذار ہوں جنہوں نے اِس کتاب کی اشاعت میں اپنا قیمتی وقت دیا۔

فیصل خان۔ راولپنڈی

Ph: 0321-5501977

# ترک رفع یدین فی الصلوٰۃ

## حدیث حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ

حدثنا هناد نا وكيع عن سفيان عن عاصم بن كليب عن عبد الرحمن بن الاسود عن علقمه قال قال عبد الله بن مسعود الا اصلى بكم صلاة رسول الله ﷺ فصلى فلم يرفع يديه الا فى اوّل مرة.

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا میں تمہیں رسول پاک ﷺ کی نماز پڑھ کر نہ دکھاؤں پس آپ نے نماز پڑھی لیکن رفع یدین صرف نماز کی ابتداء میں کیا۔

ایک مرتبہ۔

تخریج:

(۱) مسند امام احمد ۱/۳۸۷
(۲) سنن نسائی ۱/۱۱۷
(۳) سنن ابی داؤد ۱/۱۰۹
(۴) جامع ترمذی ۱/۵۹
(۵) مصنف ابن ابی شیبہ ۱/۲۳۶
(۶) سنن الکبری بیہقی ۲/۷۸
(۷) شرح معانی آلاثار طحاوی ۱/۱۶۲
(۸) المدونۃ الکبری ۱/۶۹
(۹) محلی ابن حزم ۳/۴_۲/۲۶۵
(۱۰) التمہید ۹/۲۱۵
(۱۱) مسند ابو یعلی ۵/۳۶_۱۳۸
(۱۲) تاریخ بغداد جزء الحادی عشر صہ ۳۲۰
(۱۳) نصب الرایۃ ۱/۳۹۴
(۱۴) تیسر الوصول ۱/۳۲۶
(۱۵) جمع الفوائد ۱/۴۳
(۱۶) جامع المسانید ابن کثیر ۲۷/۲۶۱
(۱۷) اتحاف المہرۃ ۱۰/۳۹۲
(۱۸) مختصر الاحکام طوسی ۲/۱۰۳

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی ترک رفع یدین کی یہ حدیث واضح دلیل ہے۔

احناف کا ترک رفع یدین کا دعویٰ "ثم لا یعود" کے بغیر بھی ثابت ہوتا ہے۔ لہٰذا اِس حدیث پر "ثم لا یعود" کے الفاظ کی زیادتی کا اعتراض قابل قبول نہ ہوگا۔ (حالانکہ یہ حدیث "ثم لا یعود" کے الفاظ کے ساتھ بھی صحیح ہے۔)

زبیر علیزئی صاحب نے مسئلہ رفع یدین پر کتاب نور العینین صہ ۱۲۹ تا صہ ۱۴۲ پر حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی ترک رفع الیدین کی حدیث پر مختلف اعتراضات درج کیے ہیں۔ مگر یہ علمی اور تحقیقی فقدان ہے کہ اِن اعتراضات کا ناقدانہ جائزہ لینے کی بجائے صرف نقل در نقل پر ہی اکتفا کیا۔ اِس مضمون میں یہ کوشش ہوگی کہ اُن نقاط کی تحقیق کی جائے جو عرصہ دراز سے علمی تشنگی کا شکار ہیں۔ مندرجہ ذیل نقاط پر مضمون کا انحصار ہوگا۔

(۱) سنن ترمذی کے مخطوطہ میں "حسن صحیح" کا ثبوت

(۲) امام ابوداؤد کی جرح کی حقیقت

(۳) سنن ابی داؤد کے قلمی نسخوں/مخطوطات کی تحقیق

(۴) امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کا طبقہ ثانیہ کے بارے تحقیقی جائزہ

(۵) تدلیس پر زبیر علیزئی کے اوھام

(۶) محدثین کرام کے اعتراضات کا علمی جائزہ

(۷) امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی حدیث کے شواہد

(۸) امام حاکم کی مدلسین کی طبقاتی تقسیم

# سنن ترمذی میں "حسن صحیح" کا ثبوت

دیگر محدثین کرام کی تصحیح طرح امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے اِس حدیث کو "حسن صحیح" لکھا ہے۔راقم کے پاس سنن ترمذی کا ایک عمدہ اور نفیس قلمی نسخہ کا عکس محفوظ ہے۔اِس نسخہ پر صحت غالب اور خطاء کم ہے۔جس کا اقرار علامہ احمد شاکر نے مقدمہ ترمذی صہ ۱۷ پر بھی کیا ہے۔
علامہ احمد شاکر اس نسخے کے بارے میں لکھتے ہیں۔"**وهی نسخه جیدة یغلب علیها الصحة و خطاؤها قلیل**".

یہ قلمی نسخہ دار الکتب المصریہ کی لائبریری میں رقم ۶۴۸ حدیث کے تحت موجود ہے اور اس مخطوطہ کی کتابت ۳ رجب ۷۲۶ھ کو ہوئی۔اس نسخہ کی خصوصیت ہے کہ اس کی ہر حدیث کے اختتام پر دائرہ بنا ہوا ہے اور ان دائروں میں نقطے لگے ہوئے ہیں۔ان دائروں اور ان میں لگے ہوئے نقطے کی اہمیت کیا ہے؟ حافظ ابن کثیر اور خطیب بغدادی رحمۃ اللہ علیہ کے اقوال سے وضاحت کرتے ہیں۔

**قال الخطیب بغدادی: وینبغی أن یترک الدائرة غفلاً فإذا قابلها نقط فیها نقطة.** (اختصار علوم الحدیث ص ۱۳۰ حافظ ابن کثیر۔الجامع فی الاخلاق الراوی و آداب السامع ۱/۲۷۳۔خطیب بغدادی رحمۃ اللہ علیہ)

ترجمہ: خطیب بغدادی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا: دائرے کو خالی چھوڑنا چاہیئے پھر جب اس کی مراجعت کرے تو اس میں نقطہ لگادے۔

میرے پاس جو سنن ترمذی کے قلمی نسخے کی فوٹوسٹیٹ ہے اس کی ہر حدیث کے آخر میں دائرہ بنا ہوا ہے اور ان دائروں میں نقطے لگے ہوئے ہیں جس سے واضح ہوتا ہے کہ یہ نسخہ صحیح ترین اور اصل نسخہ سے مراجعت والا نسخہ ہے۔لہٰذا اس نسخہ میں "حسن صحیح" کے الفاظ کا انکار ممکن نہیں ہوگا۔

## امام ترمذی کی تصحیح کے بارے علامہ عینی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

علامہ بدرالدین عینی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی امام ترمذی سے اِس حدیث کے بارے میں صحیح کے لفظ نقل کرتے ہیں۔ چنانچہ علامہ بدرالدین عینی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔ "فقد قال الترمذی حدیث ابن مسعود حدیث صحیح"

شرح الہدایہ ۱/۶۶۳، شرح سنن ابی داؤد ۳/۳۴۱

علامہ بدرالدین عینی کی تحقیق سے اِس قلمی نسخہ کی بھی توثیق ثابت ہوتی ہے جس میں "حسن صحیح" کے لفظ موجود ہیں۔ لہٰذا کسی نسخہ میں "حسن" اور کسی نسخہ میں "حسن صحیح" کے الفاظ صرف اختلاف نسخہ کی وجہ سے ہے۔

## جامع ترمذی دارلکتب المصریہ کے قلمی نسخے کا عکس

عبداللہ بن المبارک حدثنا هناد ثنا وکیع عن سفین عن عاصم
بن کلیب عن عبدالرحمن بن الاسود عن علقمة قال قال عبداللہ
الا اصلی بکم صلاة رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فصلی فلم یرفع یدیہ
الا فی اول مرة وفی الباب عن البراء بن عازب قال ابو عیسی

صحیح

حدیث ابن مسعود حدیث حسن وبہ یقول غیر واحد من اہل العلم
من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم والتابعین وہو قول سفین واہل الکوفة
واختلف عن مالک فی رفع الیدین فی الصلاة فروی ابوالولید بن مسلم
وعبداللہ بن وہب عن مالک انہ کان یری رفع الیدین فی الصلاة

# امام ابوداؤد کی جرح کی حقیقت

زبیر علیزئی صاحب نور العینین صہ ۱۳۲ پر مختلف محدثین کرام سے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی ترک رفع یدین والی حدیث پر امام ابوداؤد کی جرح "ھذا حدیث مختصر من حدیث طویل و لیس ھو بصحیح علی ھذا اللفظ" نقل کرتے ہیں۔ان محدثین کرام کی تفصیل مندرجہ ذیل ہے۔

(۱) ابن الجوزی رحمۃ اللہ علیہ التحقیق فی اختلاف الحدیث ۱/۲۷۸

(۲) ابن عبدالبر الاندلسی رحمۃ اللہ علیہ التمہید ۳/۲۲۰

(۳) ابن عبدالہادی رحمۃ اللہ علیہ التنقیح ۱/۲۷۸

(۴) ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ تلخیص الحبیر ۱/۲۲۲

(۵) ابن ملقن رحمۃ اللہ علیہ البدر المنیر ۳/۴۹۳

(۶) ابن القطان رحمۃ اللہ علیہ بیان الوہم ۳/۳۶۵

(۷) شمس الحق عظیم آبادی عون المعبود ۲/۲۴۹

نوٹ:

امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب "التنقیح کتاب التحقیق فی احادیث تعلیق" پر امام ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ کی اس جرح کے الفاظ نقل نہیں کیے۔کیونکہ ان کی یہ کتاب امام ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب التحقیق پر تعلیق ہے۔لہٰذا انہوں نے اس کتاب میں ابن جوزی کا امام ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ سے جرح نقل کرنے پر اتفاق نہیں کیا۔اور یہ بھی معلوم ہوا کہ امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ کے پاس جو سنن ابی داؤد کا نسخہ تھا اُس میں ابوداؤد کی جرح منقول نہیں تھی۔

# تحقیقی جائزہ

امام ابوداؤد کی جرح کی حقیقت جاننے کے لئے اِس بات کی وضاحت اہمیت رکھتی ہے کہ اس جرح کو نقل کرنے والے کونسے شاگرد ہیں اور اس جرح کی حیثیت دوسرے شاگردوں کے مقابلے میں کیا ہے۔ اکثر محدثین کرام اپنے قول سے رجوع کر لیتے ہیں اور اس کا اندازہ اکثر قدیم اور جدید شاگردوں سے با آسانی لگایا جاتا ہے۔ یہ بات تو واضح ہے کہ اگر کسی محدث کے ایک موضوع کے بارے میں دو اقوال وارد ہو تو متاخر اور جدید قول کی اہمیت اور قابل قبول ہوتا ہے۔ اور قدیم قول مرجوع قرار پائے گا۔ محدثین کرام نے صراحت کی ہے کہ امام ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ نے بغداد سے ۲۷۱ھ میں بصرہ کی طرف ہجرت کی۔

اور امام ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ نے سنن ابی داؤد اپنے تلامذہ کو تقریباً ۳۵ مرتبہ املاء کروائی۔ اِن تلامذہ میں کچھ قدیم اور کچھ متاخر تلامذہ ہیں۔ (دیکھئے تاریخ بغداد ۹/۵۹)

حافظ ذہبی نے سیر اعلام النبلاء ۱۳/۲۰۵ پر تصریح کی ہے کہ امام ابوداؤد نے مندرجہ ذیل ۷ شاگردوں کو اپنی سنن املاء کروائی۔

## سنن ابی داؤد روایت کرنے والے قدیم تلامذہ

امام ابوداؤد سے مندرجہ ذیل قدیم تلامذہ نے سنن ابی داؤد روایت کی۔

(۱) ابوعلی اسحاق بن موسیٰ بن سعید الرملی الوارق رحمۃ اللہ علیہ ۳۲۰ھ (انظر تاریخ بغداد ۶/۳۹۵)

(۲) ابوالطیب احمد بن ابراہیم ابن الاشنانی بغدادی رحمۃ اللہ علیہ

(۳) ابومحسن علی بن الحسن بن الانصاری رحمۃ اللہ علیہ (انظر تاریخ بغداد ۱۱/۳۸۲)

# سنن ابی داؤد روایت کرنے والے متاخر تلامذہ

امام ابوداؤدؒ کیونکہ آخری عمر میں بغداد سے بصرہ ہجرت کی تھی۔ لہٰذا بصری شاگردوں کو امتیازی حیثیت حاصل ہے اور ان کی روایت بھی متاخر/ جدید قرار پائے گی۔

امام ابوداؤد سے مندرجہ ذیل متاخر تلامذہ نے سنن ابی داؤد روایت کی۔

(۱) ابوبکر احمد بن سلمان النجاد البغدادیؒ ۳۴۸ھ

(۲) ابوسعید احمد بن محمد بن سعید بن زیاد ابن الاعرابی البصریؒ ۳۴۱ھ

(۳) ابوبکر محمد بن بکر بن محمد بن عبدالرزاق بن داستہ البصریؒ ۳۴۶ھ

(۴) ابوعلی محمد بن احمد بن عمرو اللؤلؤی البصریؒ ۳۳۳ھ (سیر اعلام ۱۵/ ۳۰۷)

## محدث علاء الدین مغلطائی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

امام حافظ محدث مورخ علاء الدین مغلطائیؒ ۷۶۲ھ نے اِس بات کی وضاحت کی کہ امام ابوداؤد سے یہ جرح اِن کے شاگرد ابن العبد الانصاری نے روایت کی ہے۔ "ذکرہ ابوداؤد فی روایت ابن العبد" شرح سنن ابن ماجہ ۵/ ۱۴۶۸۔

محدث علاء الدین کی تحقیق سے یہ ثابت ہوا کہ امام ابوداؤد سے یہ جرح صرف ابن العبد الانصاری کے کسی ایک نسخے میں موجود ہے۔ محدثین کرام کی صراحت سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ ابن العبد الانصاری رحمۃ اللہ علیہ امام ابوداؤد کے قدیم شاگرد ہیں۔ اور اِن سے جرح مرجوع ہے۔ اور دیگر متاخر تلامذہ امام ابوداؤد سے یہ جرح نقل نہیں کرتے۔ ابتداء میں امام

ابوداؤدؒ اس جرح کے قائل تھے مگر جب ان کے نزدیک حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کی حدیث کی صحت ثابت ہوگئی تو اس قول سے رجوع کرلیا اور جب آخری مرتبہ اپنے شاگرد ابوعلی اللؤلؤی ؒ کو سنن ابی داؤد املاء کروائی تو اس جرح کو حذف کردیا اور اس کی صحت کی طرف رجوع کیا۔

# ابوعلی ابن عمرو اللؤلؤی رحمۃ اللہ علیہ کے نسخے کی اہمیت کے بارے محدثین کرام کے فیصلے

مندرجہ ذیل محدثین کرام نے اپنی تحقیق ابن عمرو اللؤلؤی رحمۃ اللہ علیہ کے نسخے کے بارے میں لکھی ہے۔

## (۱) محدث ابن نقطہ رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

محدث ابن نقطہ سنن ابی داؤد بالروایت اللؤلؤی رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں لکھتے ہیں۔

**"کان ابو علی اللؤلؤی قد قراء هذا الکتاب علی ابی داؤد عشرین سنة' وکان وراقه والوارق عندهم: القاری وکان هو القاری لکل قوم یسمعونه' وان الزیادات التی فی روایة ابن واسة حذفها ابو داؤد آخراً لشي کان یریبه فی اسناده' فلذلک تفاوتا. (التقید ابن نقطه جلد ا صه ۳۳)**

## (۲) امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ سنن ابی داؤد بالروایت اللؤلؤی کے بارے لکھتے ہیں۔

"وروایتہ آخر الروایات عن ابی داؤد"

(سیر اعلام النبلاء جلد ۱۵ صہ ۳۰۷)

## (۳) امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ "مرقاۃ الصعود" میں لکھتے ہیں۔

"لأنها من آخر ما أملى داؤد' وعليها مات"

## (۴) محدث ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

محدث ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب "الاشراف علی معرفۃ الاطراف" میں ابو علی بن عمرو اللؤلؤی کے نسخے کو ہی ترجیح دی ہے۔ اِس کے علاوہ محدث ابن عساکر رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب تاریخ دمشق میں سنن ابی داؤد کی تقریباً ۴۴ روایتیں نقل کیں ہیں۔ جس میں صرف ۴۲ روایتیں اللؤلؤی کے نسخے اور صرف ۲ روایتیں ابن واستہ کے نسخے سے نقل کی ہیں۔

(دیکھیے تاریخ دمشق ۱۵/۳۲۰، ۱۷/۱۵۴، ۱/۲۸۰، ۱۳/۴۷۴، ۱۴/۲۳۱)

## (۵) غیر مقلد مولانا عظیم آبادی کی تحقیق:

مولانا عظیم آبادی سنن ابی داؤد بالروایت اللؤلؤی کے بارے لکھتے ہیں۔

"روایۃ اللؤلؤی ھی المروجۃ فی دیارنا الھندیہ و دیار الحجاز و بلاد المشرق من العرب' بل اکثر بلاد' وھی المفھومۃ من السنن لابی داؤد عند الاطلاق۔"

(مقدمہ عون المعبود شرح سنن ابی داؤد ۱۴/۲۰۱)

## (۶) امام منذری رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

امام منذری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی مختصر سنن ابی داؤد میں ابو علی اللؤلؤی کے نسخہ پر ہی اعتماد کیا اور لؤلؤی کے نسخہ سے روایات نقل کیں۔

## (۷) علامہ ابن القیم حنبلی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

امام ابن القیم رحمۃ اللہ علیہ نے تہذیب السنن میں ابو علی اللؤلؤی کے نسخہ کو ہی بنیاد بنایا اور اس نسخہ کی روایات نقل کی جس سے لؤلؤی کے نسخے کی اہمیت بیان ہوتی ہے۔

## (۸) امام زیلعی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

امام زیلعی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب نصب الرایہ میں اللؤلؤی کے نسخہ سے احتجاج کیا اور لؤلؤی کے نسخہ سے روایات نقل کیں۔

## (۹) حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب بلوغ المرام میں ابو علی اللؤلؤی کے نسخہ پر اعتماد کیا اور لؤلؤی کے نسخہ سے روایات نقل کیں۔

## (۱۰) محدث ابن ارسلان رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

محدث ابن ارسلان رحمۃ اللہ علیہ نے سنن ابی داؤد کی شرح لکھتے ہوئے ابو علی اللؤلؤی کے نسخہ پر اعتماد کیا اور روایات نقل کیں۔

### (۱۱) امام ابوزرعہ رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

محدث ابوزرعہ عراقی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی شرح سنن ابی داؤد کی شرح ابوعلی اللؤلؤی کے نسخہ سے احتجاج کیا اور اسی نسخہ سے روایات نقل کیں۔

### (۱۲) امام ابوالحسن سندھی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

امام ابوالحسن رحمۃ اللہ علیہ نے حاشیہ سنن ابی داؤد میں ابوعلی اللؤلؤی کے نسخہ کو بنیاد بنایا۔

اِس بحث سے یہ واضح ہوگیا کہ جمہور محدثین کرام کے نزدیک امام ابوعلی اللؤلؤی البصری کا نسخہ ہی رائج' متداول اور مشہور ہے اور سنن ابی داؤد کا اطلاق صرف لؤلؤی کے نسخہ پر ہی ہوگا۔ اللؤلؤی کے کسی نسخہ میں امام ابوداؤد کی یہ جرح موجود ہی نہیں ہے۔

## ابن داستہ رحمۃ اللہ علیہ کے نسخہ کی اہمیت کے بارے محدثین کرام کے فیصلے

اس مقام پر اِس بات کی بھی وضاحت ضروری ہے کہ اللؤلؤی کے نسخہ کے بعد کس نسخہ کی اہمیت ہے۔

### (۱) محدث ابن عطیہ الاندلسی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

محدث ابن عطیہ الاندلسی سنن ابی داؤد بالروایت ابن داستہ کے بارے لکھتے ہیں۔

**"الذی اعتمدہ من ھذا الروایات ابی بکر بن داستہ' فھی اکمل الروایات واحسنھا"** (فہرست ابن عطیہ ص ۸۱)

## (۲) محدث ابن خیر الاندلسی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

محدث ابن خیر الاندلسی رحمۃ اللہ علیہ ابن داسہ کے نسخہ کے بارے لکھتے ہیں۔

"روایۃ أبی بکر بن داسۃ أکمل الروایات کلھا"

(فہرست ابن خیر صہ ۱۰۴)

## (۳) امام خطابی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

امام خطابی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی شرح معالم السنن میں ابن داسہ رحمۃ اللہ علیہ کے نسخہ کو ہی بنیاد بنایا۔

## (۴) امام ابونعیم رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

امام ابونعیم الاصفہانی رحمۃ اللہ علیہ نے نسخہ ابن داسہ کو بالاجازۃ روایت کی جس سے اس نسخہ کی اہمیت کا اندازہ ہوتا ہے۔

## (۵) امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ ۴۵۸ھ کی تحقیق:

امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب السنن الکبریٰ اور معرفۃ السنن والاثار میں ابن داسہ کے نسخے کو بھی نقل کیا۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ ابن داسہ رحمۃ اللہ علیہ کے نسخے کی اہمیت بھی ہے۔ اور امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی ان دونوں کتابوں میں امام ابوداؤد سے یہ جرح کے الفاظ نقل نہیں کیے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ کے پاس جو سنن ابی داؤد کے نسخہ موجود تھے ان میں یہ جرح کے الفاظ منقول نہیں تھے۔

اِس تفصیل سے معلوم ہوا کہ محدثین کرام کے نزدیک ابوعلی اللؤلؤی البصری رحمۃ اللہ علیہ اور ابن داسہ البصری رحمۃ اللہ علیہ کا ہی نسخہ رائج متداول اور مشہور ہیں۔ اور مندرجہ بالا

بحث سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ ابوعلی اللؤلؤی اور ابن داسۃ کے کسی نسخوں میں امام ابو داؤد کی حضرت عبداللہ بن مسعود رحمۃ اللہ علیہ کی حدیث پر جرح موجود نہیں ہے۔ جس سے یہ نکتہ مزید واضح ہو جاتا ہے اور امام ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی جرح سے رجوع کر لیا تھا۔

# سنن ابی داؤد کے قلمی مخطوطات کی تحقیق

امام ابوداؤد کی جرح کی حقیقت جاننے کے لیے اہم ہے کہ سنن ابی داؤد کے نسخوں کا احاطہ بھی کیا جائے تاکہ یہ بھی واضح ہو جائے کہ سنن ابی داؤد کے قلمی نسخوں میں یہ عبارت موجود بھی ہے یا نہیں۔ میرے علم اور مطالعہ میں سنن ابی داؤد کے تقریباً ۱۱ صحیح اور کامل قلمی مخطوطات ہیں۔ ان نسخوں میں شامل ہیں۔

(۱) نسخہ سلطان احمد بن سلطان ایوبی رحمۃ اللہ علیہ۔ یہ نسخہ ۶۰۳ھ میں تحریر کیا گیا۔

(۲) نسخہ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ۔ یہ نسخہ حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے لئے ۸۰۰ھ میں لکھا۔

(۳) نسخہ شیخ عبداللہ بن سالم البصری الکروی رحمۃ اللہ علیہ۔ یہ نسخہ ۸۲۱ھ میں لکھا گیا۔

(۴) نسخہ شیخ عبدالغنی نابلسی رحمۃ اللہ علیہ۔ یہ نسخہ ۱۰۱۸ھ کا نسخہ ہے۔

(۵) نسخہ یوسف بن محمد بن خلف رحمۃ اللہ علیہ۔ یہ نسخہ ۶۷۵ھ میں لکھا گیا۔

(۶) نسخہ تلمسانی

(۷) نسخہ میدومی۔ یہ نسخہ ۶۵۴ھ میں تحریر کیا گیا۔

(۸) نسخہ الیومیۃ

(۹) نسخہ مکتبہ محمودیہ/شیخ عبداللہ۔ یہ نسخہ ۱۱۳۶ھ میں لکھا گیا۔

(۱۰) نسخہ الازہر نمبر ۱

(۱۱) نسخہ الازہر نمبر ۲

# نسخہ سلطان احمد بن سلطان ایوبی رحمۃ اللہ علیہ کا تعارف

ان تمام قلمی نسخوں میں سب سے قابل اعتماد اور اہم قلمی نسخہ خطیب بغدادی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے۔اس نسخہ کے مالک سلطان احمد بن سلطان صلاح الدین ایوبی رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔یہ نسخہ جید اور ضابط ہے۔سلطان ملک الحسن نے اس نسخہ کو خطیب بغدادی رحمۃ اللہ علیہ کے نسخہ سے تقابل کر کے نقل کیا تھا۔اس نسخہ کا تاریخ نسخ ۶۰۳ھ ہے۔سلطان ملک الحسن نے اس نسخہ کو ابن طبرزد رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے پڑھا اور اس پر مختلف محدثین کرام کی سماعت ثبت ہیں۔اس نسخہ میں بھی امام ابوداؤد کی جرح موجود نہیں۔لہٰذا معلوم ہوتا ہے کہ سنن ابی داؤد کے متداول اور جید نسخوں میں یہ الفاظ موجود نہیں ہیں۔

اِن ۱۱ قلمی مخطوطات میں امام ابوداؤد کی یہ جرح موجود نہیں ہے۔لہٰذا متداول اور معمول بہٖ نسخہ میں یہ عبارت موجود نہیں ہے۔اِس تحقیق کے دوران سنن ابی داؤد کا مغربی قلمی مخطوطہ دستیاب ہوا۔جس کے مطالعہ سے معلوم ہوا کہ امام ابوداؤد کے جرح اِس نسخہ میں موجود ہے اور محدث علاء الدین مغلطائیؒ کی بات بھی ثابت ہوگئی کہ ابن العبد الانصاریؒ کے نسخہ میں یہ عبارت موجود ہے۔مگر اِس مغربی قلمی نسخہ پر اعتماد مفید نہیں ہے کیونکہ اِس کی ترتیب دوسرے نسخوں سے مختلف ہے اور ابتداء سے ناقص ہے۔اور اِس نسخہ کو غیر مقلدین حضرات خود بھی قبول نہیں کرینگے۔کیونکہ اِس مغربی قلمی نسخہ میں حضرت عبداللہ بن ادریسؒ کی تطبیق والی روایت "باب من لم یذکر عند الرکوع" کے تحت درج ہے۔جس سے ثابت ہوتا ہے کہ امام ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ حضرت عبداللہ بن ادریس رحمۃ اللہ علیہ کی تطبیق والی حدیث کو ترک رفع یدین کی دلیل سمجھتے ہیں۔جبکہ غیر مقلدین حضرات عبداللہ بن ادریس رحمۃ اللہ علیہ کی

تطبیق والی حدیث کو حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی حدیث کے رد میں پیش کرتے ہیں۔ اِس قلمی نسخہ میں جرح کو یا تو مرجوع ماننا پڑے گا یا پھر حضرت عبداللہ بن ادریس رحمۃ اللہ علیہ سے تطبیق والی روایت کو ترک رفع یدین کی دلیل تسلیم کرنا پڑے گا۔

نوٹ:۔

زبیر علیزئی صاحب نور العینین صہ ۱۳۲ پر امام ابوداؤد سے یہ جرح سنن ابی داؤد کے مندرجہ ذیل شائع نسخوں سے بھی نقل کیا ہے۔

(۱) سنن ابی داؤد نسخہ حمعیہ

(۲) نسخہ بیت الافکار الدولیہ

(۳) نسخہ مکتبہ المعارف الریاض

قلمی نسخوں کو مد نظر رکھتے ہوئے یہ بات واضح ہے کہ یہ جرح اِن مندرجہ بالا نسخوں میں صرف مسلکی تفاوت میں نقل کی ہے اور کسی قلمی نسخہ کا حوالہ نقل نہیں کیا لہٰذا اِن مطبوعہ نسخوں پر اعتماد صحیح نہیں ہے۔

نتیجہ:

۱۔ امام ابوداؤد نے ابو علی اللؤلؤی کو محرم ۲۷۵ھ میں سنن ابی داؤد املاء کروائی اور شوال ۲۷۵ھ کو امام ابوداؤد کا انتقال ہوا لہٰذا لؤلؤی کا نسخہ متاخر اور جدید ہے لہٰذا متاخر نسخہ پر ہی اعتماد مفید ہے۔ جس سے ثابت ہوتا ہے کہ امام ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث پر جرح سے رجوع کر لیا تھا۔

(انظر تاریخ بغداد ۲/۵۹، سیر اعلام ۱۵/۳۰۷)

لہٰذا ابو علی اللؤلؤی المصری کے نسخہ کو فوقیت اور اہمیت حاصل ہے۔

۲۔ ابن العبد الانصاری رحمۃ اللہ علیہ کا نسخہ متداول اور رائج نہیں ہے۔ اور اختلاف میں ابن العبد الانصاری رحمۃ اللہ علیہ سے نسخہ کو اللؤلؤی کے نسخے کے مقابل پیش نہیں کیا جا سکتا۔ اہمیت اور فوقیت صرف اور صرف ابو علی اللؤلؤی کے نسخہ کو ہی حاصل ہے کیونکہ امام ابوداؤد نے سب سے آخر میں اللؤلؤی کو اپنی سنن املاء کروائی۔

اور مندرجہ بالا تفصیل سے یہ ثابت ہو گیا کہ امام ابوداؤد کی جرح متداول اور رائج نسخہ اللؤلؤی رحمۃ اللہ علیہ میں موجود نہیں اور نہ ہی ابن داسہ کے نسخے میں موجود ہے۔ جس سے واضح ہو گیا کہ امام ابوداؤد سے یہ جرح مرجوع ہے کیونکہ اُن کے متاخر شاگرد اللؤلؤی اور ابن داسہ امام ابوداؤد سے یہ جرح نقل نہیں کرتے۔ زبیر علیزئی صاحب سے التماس ہے کہ یا تو وہ لؤلؤی یا ابن داسہ کا کوئی ایسا قلمی نسخہ بتائیں جس میں امام ابوداؤد سے یہ جرح کے الفاظ موجود ہو یا پھر اپنی اس تحریر سے رجوع کرلیں اور آئندہ اپنی تحریروں میں اس عبارت کو حذف کریں۔ اُمید ہے کہ زبیر علیزئی صاحب حق کا دامن ضرور تھامیں گے۔

# نسخہ جامع الازہر کا عکس

نفعل هذا ثم امرنا بهذا يعني الامساك على الركبتين باب من لم
يذكر الرفع عند الركوع حدثنا عثمان بن ابي شيبة ثنا وكيع عن سفيان
عن عاصم يعني ابن كليب عن عبد الرحمن بن الاسود عن علقمة قال قال عبد الله بن
مسعود الا اصلي بكم صلاة رسول الله صلى الله عليه وسلم قال فصلى فلم يرفع
يديه الا مرة حدثنا محمد بن الصباح البزاز ثنا شريك عن يزيد بن ابي زياد
عن عبد الرحمن بن ابي ليلى عن البراء ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كان اذا افتتح
الصلاة رفع يديه الى قريب من اذنيه ثم لا يعود حدثنا عبد الله بن محمد الزهري
ثنا سفيان عن يزيد نحو حديث شريك لم يقل ثم لا يعود قال سفيان قال لنا بالكوفة
بعد ثم لا يعود قال ابو داود وروى هذا الحديث هشيم وخالد وابن ادريس

قال عبد الله علمنا رسول الله صلى الله عليه وسلم فكبر ورفع يديه فلما ركع طبق
يديه بين ركبتيه قال فبلغ ذلك سعدا فقال صدق اخي قد كنا نفعل هذا
ثم امرنا بهذا يعني الامساك على الركبتين باب من لم يذكر الرفع عند الركوع
حدثنا عثمان ابن ابي شيبة قال حدثنا وكيع عن سفيان عن عاصم يعني
ابن كليب عن عبد الرحمن بن الاسود عن علقمة قال قال عبد الله ابن
مسعود الا اصلي بكم صلاة رسول الله صلى الله عليه وسلم قال فصلى فلم يرفع
يديه الا مرة حدثنا محمد بن الصباح البزاز قال حدثنا شريك عن يزيد ابن ابي زياد
عن عبد الرحمن ابن ابي ليلى عن البراء ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كان اذا افتتح
الصلاة رفع يديه الى قريب من اذنيه ثم لا يعود حدثنا عبد الله بن محمد الزهري قال حدثنا

# امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کا طبقہ ثانیہ کی بحث کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیزئی صاحب امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی تدلیس پر بحث کرتے ہوئے نور العینین ص ۱۳۸ پر لکھتے ہیں۔

"حاکم نیشاپوری نے سفیان ثوری کو طبقہ ثالثہ میں ذکر کیا ہے۔ (معرفتہ علوم الحدیث صہ ۱۰۶) حاکم نیشاپوری حافظ ابن حجر سے زیادہ متقدم تھے اور درج ذیل دلائل کی روشنی میں حاکم کی بات صحیح اور حافظ ابن حجر کی بات غلط ہے۔

جواب:

زبیر علیزئی صاحب حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی ترک رفع یدین کی حدیث کے جواب سے اِس قدر عاجز آ گئے کہ انہوں نے سفیان ثوری کی تدلیس اور پھر مدلسین کے طبقات کی بحث میں اُلجھ کر رہ گئے۔ سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی تدلیس کے بعد طبقات کی بحث کا مقصد صرف اِس حدیث کو کسی طرح ضعیف ثابت کرنا ہے۔ مگر زبیر علیزئی صاحب اِس میں بالکل ناکام رہے۔

زبیر علیزئی صاحب ایک طرف اِس کتاب نور العینین صہ ۱۳۸ پر امام حاکم کے قول کی بنیاد پر سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو طبقہ ثالثہ کا قرار دیا۔ (کیونکہ یہ حدیث اِن کے مسلک کے خلاف ہے)۔ اور طبقات کا اقرار کیا۔ مگر زبیر علیزئی صاحب نے اپنے ماہنامہ الحدیث شمارہ نمبر ص ۴۱ تا ص ۴۷ پر حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ کے طبقاتی تقسیم سے اختلاف اور انکار کیا۔

## امام حاکم کی عبارت میں تحریف:

زبیر علیزئی صاحب نے امام حاکم کے معرفۃ علوم الحدیث صہ ۱۰۶ کے استدلال سے جو امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو طبقہ ثالثہ کا مدلس قرار دیا ہے وہ صرف اور صرف علمی بددیانتی اور تحریف ہے۔ کیونکہ امام حاکم نے مدلسین پر طبقات کا اطلاق نہیں کیا۔ انہوں نے معرفۃ علوم الحدیث صہ ۱۶۵ تا صہ ۱۷۱ پر مدلسین کی اجناس (قسمیں) کا اطلاق کیا ہے۔ اور اس کے برعکس زبیر علیزئی اپنے ماہنامہ رسالہ الحدیث شمارہ نمبر صہ ۶ صفحہ نمبر صہ ۴۷ پر طبقات کا بھی انکار کر چکے ہیں۔ یہ تو قارئین ہی فیصلہ کر سکتے ہیں کہ زبیر علیزئی صاحب تحقیق میں کس حد تک غیر جانبدار ہیں۔

# کیا زبیر علیزئی صاحب امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کی تدلیس کی اقسام سے اتفاق کرتے ہیں؟

امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے تدلیس کے اجناس کا ذکر کیا ہے۔ مگر زبیر علیزئی صاحب اِسے طبقات کہنے پر بضد ہیں۔ جو ایک علمی بددیانتی ہے۔

امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کی معرفۃ علوم الحدیث صہ ۱۰۶ پر جو تدلیس کی اجناس شمار کی ہیں۔ اِن کا جائزہ لینا اِس مضمون میں نہایت ہی اہمیت کا حامل ہے۔

(۱) امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے جنس اول کی تعریف لکھی ہے۔

**"فاولھا التابعون الذین لا یدلسون الا عن ثقه مثلھم او اکبر کابی سفیان طلحته بن نافع وقتاوۃ."**

امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے طبقہ جنس اولیٰ میں ابی سفیان طلحہ بن نافع اور قتادہ بن دعامتہ کا ذکر کیا اور اصول بتایا کہ اِس طبقہ میں وہ راوی ہیں جو صرف ثقہ سے تدلیس کرتے ہیں۔

نوٹ:۔

اِس مقام پر یہ سوال اہم ہے کہ کیا زبیر علیزئی صاحب ابوسفیان طلحہ بن نافع اور قتادہ بن دعامتہ کو امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کے قول کے مطابق طبقہ اولیٰ کا راوی مانتے ہیں؟ مگر حقیقت اِس کے بالکل برعکس ہے۔

اوّل: زبیر علیزئی صاحب طلحہ بن نافع الواسطی ابوسفیان کو اپنی کتاب الفتح المبین فی تحقیق طبقات المدلسین صہ ۵۲ پر طبقہ ثالثہ کا قرار دیا اور اِس پر سکوت کیا اور امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ سے اختلاف کیا ہے۔

دوم: زبیر علیزئی صاحب قتادہ بن دعامتہ کو اپنی کتاب الفتح المبین صہ ۵۸ پر طبقہ ثالثہ میں لکھا ہے اور امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ سے اختلاف کیا ہے۔

یہ بات واضح ہوگئی کہ زبیر علیزئی صاحب امام حاکم کی طبقہ اولی کی تقسیم سے کلیتاً اختلاف کرتے ہیں۔ جب زبیر علیزئی صاحب امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کے مدلسین کی جنس اولی سے اختلاف کرتے ہیں تو امام حاکم کی جنس ثالث (جس میں سفیان ثوری ہیں) سے اتفاق کیوں کرتے ہیں؟ یہ تو ظاہر ہے زبیر علیزئی صاحب کے پیش نظر کوئی اصول نہیں ہے۔ صرف مسلکی حمایت کا شاخسانہ ہے۔

(۲) امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ تدلیس کی جنس ثانی کے بارے لکھتے ہیں:

"من کان یقول قال فلان فاذا حصل لهم من ینقر عن سماعهم ذکر وامن سمعوه منه کا ابن عینیة وابن اسحاق وهشیم وغیرهم" معرفته علوم الحدیث صہ ۱۰۶

امام حاکم نے جنس ثانی میں سفیان بن عینیہ وابن اسحاق اور ہشیم بن بشیر کا ذکر کیا ہے۔

نکتہ: اِس مقام پر یہ سوال پھر اُبھرتا ہے کہ کیا زبیر علیزئی صاحب امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کی اِس تقسیم سے اختلاف کرتے ہیں یا اتفاق؟

اوّل: سفیان بن عینیہ رحمۃ اللہ علیہ کو زبیر علیزئی صاحب نے الفتح المبین صہ ۴۲ پر طبقہ ثالثہ کا مدلس قرار دیا ہے۔

دوم: محمد بن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ کو زبیر علیزئی صاحب نے الفتح المبین صہ ۷۲ پر طبقہ رابعہ کا مدلس لکھا ہے۔

سوم: ہشیم بن بشیر رحمۃ اللہ علیہ کو زبیر علیزئی صاحب نے الفتح المبین صہ ۶۶ پر طبقہ ثالثہ کا قرار دیا ہے۔

اِس تفصیل بالا سطور سے یہ بات واضح ہو گی کہ زبیر علیزئی صاحب امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کی جنس ثانی کی تقسیم سے کلیتاً اختلاف کرتے ہیں۔ جب امام حاکم کی جنس ثانی کی تقسیم سے اِنکار کرتے ہیں تو جنس ثالث سے اتفاق کیوں......

(۳) امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ جنس ثالث کے بارے میں لکھتے ہیں۔

**"من يدلس عن اقوام مجهولين لا يدرى من هم كسفيان الثورى و عيسى بن موسى غنجار و بقية بن الوليد"**

امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے جنس ثالث میں سفیان ثوری، عیسیٰ بن موسیٰ غنجار اور بقیۃ بن ولید کا ذکر کیا ہے۔

نوٹ: امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے جنس ثالث میں اُن مدلسین کا ذکر کیا ہے جو مجہولین سے تدلیس کرتے تھے۔ یعنی جنس ثالث میں وہ مدلس راوی ہیں جو مجہولین سے روایت کرتے ہیں۔ مگر امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں یہ کہنا کہ وہ مجہولین سے روایت کرتے تھے بالکل غلط اور باطل ہے۔ میرے علم کے مطابق کسی محدث سے صحیح سند کے ساتھ یہ قول ثابت نہیں۔

اوّل: سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو زبیر علیزئی صاحب الفتح المبین ص ۳۹۔۴۰ پر طبقہ ثالثہ کا مدلس قرار دیا ہے اور اِس طرح نور العینین صہ ۱۳۸ پر طبقہ ثالثہ کا قرار دیا ہے۔

دوم: عیسیٰ بن موسیٰ غنجار کو زبیر علیزئی صاحب نے الفتح المبین صہ ۷۲ پر طبقہ رابع کا مدلس قرار دیا ہے۔

سوم: بقیہ بن ولید رحمۃ اللہ علیہ کو زبیر علیزئی صاحب نے الفتح المبین ص ۶۹ پر عرب عالم مسفر ابن الدمینی کے قول پر طبقہ ثالثہ کا لکھا ہے جبکہ حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے طبقات المدلسین میں اسے طبقہ رابعہ میں ذکر کیا ہے۔

اِس تفصیل سے یہ واضح ہو گیا کہ زبیر علیزئی کو امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کی جنس ثالث کی تقسیم سے بھی اتفاق نہیں ہے۔ زبیر علیزئی صاحب کو جب امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کے تدلیس کی جنس اولیٰ کے مدلسین اور جنس ثانی کے مدلسین سے اختلاف ہے تو امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کے جنس ثالث (مدلسین) کی تقسیم سے اتفاق کیوں؟

اِس تحقیق سے بات واضح ہو گئی کہ زبیر علیزئی صاحب کو صرف حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث کو ضعیف ثابت کرنے کے لیے امام حجۃ سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو طبقہ ثالثہ کا مدلس ثابت کرنے کی ضرورت تھی اور انہوں نے اِس ضرورت کو امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کی تقسیم سے بے ربط ثابت کرنے کی کوشش کی۔ مگر زبیر علیزئی صاحب کا یہ عجب علمی وطیرہ ہے کہ مدلسین کی روایتوں کو قبول اور ردّ کرنے کے اصول تو حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ کے ذکر کرتے ہیں۔ مگر تدلیس کی طبقات کی تقسیم میں صرف امام ثوری رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کا قول قبول کرتے ہیں۔

زبیر علیزئی صاحب کا یہ عجب علمی اور تحقیقی منہج ہے کہ امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کی تقسیم سے تو انکار اور اختلاف مگر اس حدیث کو ضعیف ثابت کرنے کے لئے امام سفیان ثوری کو طبقہ ثالثہ میں ثابت کرنے کے لئے صرف امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کا قطع و برید ہ قول نقل کر رہے ہیں۔ اُمید ہے کہ زبیر علیزئی صاحب اپنے اس منہج پر نظر ثانی ضرور کرینگے۔ لہٰذا زبیر علیزئی صاحب کا

امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کے قول سے استدلال جمہور محدثین کرام کے خلاف اور اصول کے برعکس ہے۔

### ۱۔ امام حاکم کے قول سے زبیر علیزئی صاحب کا اختلاف:

زبیر علیزئی صاحب مسلکی حمایت میں امام حاکم کا قول پیش کیا مگر حقیقت میں امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کے قول اور مدلسین کے طبقات کی تقسیم سے خود زبیر علیزئی صاحب اختلاف کرتے ہیں۔

مستدرک حاکم ۴/۱۳ میں اعمش عن ابی وائل عن مسروق عن عائشہ رضی اللہ عنہا ...... الخ کی روایات کو امام حاکم اور علامہ ذہبی رحمۃ اللہ علیہ نے صحیح قرار دیا۔ مگر زبیر علیزئی صاحب نے الحدیث شمارہ ۳۳ صفحہ ۴۳ پر امام حاکم اور علامہ ذہبی رحمۃ اللہ علیہ کے قول کو غلط لکھا ہے۔ عجب تحقیق ہے ایک جگہ امام حاکم کے قول کو ماننا اور دوسری طرف اِن کی تحقیق کو غلط لکھنا۔

### ۲۔ امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کے قول کو وہم قرار دینا:

زبیر علیزئی صاحب رسالہ الحدیث نمبر ص ۴۸ پر امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کے قول کو رد کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔ ''امام حاکم کے علاوہ تمام محدثین نے ابوالزبیر رحمۃ اللہ علیہ کو مدلس قرار دیا ہے۔ حافظ ابن حجر نے طبقات المدلسین میں اِن کے وہم کی تردید کی ہے۔'' یہ عجیب تضاد ہے کہ ایک مقام پر امام حاکم کا قبول کرنا اور ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ کی تردید کرنا۔ اور دوسرے مقام پر تدلیس کے ہی موضوع پر امام حاکم کے قول کو رد کیا اور ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ کے قول کو قبول کر لیا۔

### امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کی سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی معنعن روایات کی تصحیح:

امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے مستدرک حاکم علی صحیحین میں سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ سے تقریباً ۲۴۳ روایات لیں ہیں۔ اور ۹۸٪ روایات معنعن / اور عن سے روایات ہیں۔ امام حاکم

رحمۃ اللہ علیہ نے سفیان ثوری کی معنعن/عن والی روایات کی تصحیح کی اور ساتھ ہی امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ نے اِن کی موافقت کی ہے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ امام حاکم کے نزدیک سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی معنعن روایات صحیح اور قابل اعتبار ہیں۔ تفصیل کے لئے دیکھئے مستدرک حاکم حدیث نمبر: ۳۷۔۹۰۔۹۱۔۹۶۔۹۵۔۱۰۹۔۱۱۷۔۱۲۵۔۱۲۸۔۱۳۷۔۱۵۵۔۱۶۸۔۱۷۴۔۱۷۔ ۱۷۱۔۱۷۵۔۲۶۵۔۲۷۶۔۲۶۸۔۳۲۹۔ وغیرہ مستدرک حاکم میں سفیان ثوری کی معنعن روایات کی تفصیل آگے آرہی ہے۔

# سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کا طبقہ ثانیہ کا مدلس ہونا

یہ ایک اہم امر ہے کہ اِس بات کا احاطہ کیا جائے کہ محدثین کرام کا اتفاق امام حاکم کے طبقات (بقول زبیر علیزئی صاحب) کے قول سے تھا یا حافظ صلاح الدین العلائی رحمۃ اللہ علیہ کے طبقات مدلسین کے ساتھ ہے۔

## (۱) حافظ صلاح الدین العلائی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

حافظ صلاح الدین العلائی نے جامع التحصیل صہ ۱۳۰ پر امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو طبقہ ثانیہ کا مدلس قرار دیا۔

## (۲) امام سبط ابن العجمی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

امام ابن العجمیؒ نے التبیین اسماء المدلسین پر امام سفیان ثوریؒ کو مدلس قرار دینے کے بعد ص ۶۶ پر حافظ العلائی کے اصول کے مطابق طبقہ ثانیہ کا مدلس قرار دیا ہے۔

## (۳) امام ابوزرعۃ العراقی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

امام ابوزرعہ العراقی رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب المدلسین صہ ۵۲ پر امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو مدلس کہنے کے بعد ص ۱۰۹ پر حافظ العلائی کے اصول کے مطابق طبقہ ثانیہ کا مدلس کیا۔

## (۴) حافظ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق:

حافظ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ طبقات المدلسین صہ ۳۲ اور النکت علی کتاب ابن الصلاح جلد ۲ ص ۶۳۹ پر سفیان ثوری کو طبقہ ثانیہ کا مدلس قرار دیا۔

# سفیان ثوری کی تدلیس غیر مقلدین کی نظر میں

سفیان ثوری کو طبقہ ثالثہ میں لکھنا زبیر علیزئی کا تفرد اور غلطی ہے۔ مندرجہ بالا محدثین کے علاوہ غیر مقلدین حضرات کے علماء بھی محدث سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو طبقہ ثانیہ کا مدلس قرار دیتے ہیں۔

(۵) محترم بدیع الدین شاہ راشدی:

محترم راشدی صاحب نے جزء منظوم فی اسماء المدلسین رقم ۲۲ قلمی میں سفیان ثوری کو طبقہ ثانیہ کا مدلس قرار دیا ہے۔

(۶) محترم حافظ گوندلوی:

حافظ گوندلوی صاحب نے خیر الکلام میں سفیان ثوری کو طبقہ ثانیہ کا مدلس لکھا ہے۔

(۷) محترم یحیٰی گوندلوی:

محترم یحیٰی گوندلوی صاحب نے خیر البراھین فی الجھر بالتامین ص ۲۵، ۲۶ میں سفیان ثوری کو طبقہ ثانیہ کا مدلس لکھا۔

(۸) محترم محب اللہ شاہ راشدی:

مولانا محب اللہ شاہ راشدی رحمۃ اللہ علیہ صاحب نے اپنے مضمون ایضاح المرام و استیفام الکلام میں سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو طبقہ ثانیہ کا مدلس قرار دیا ہے۔ دیکھئے الاعتصام جون ۱۹۹۱ء اشاعت۔

(۹) شیخ حماد بن محمد الانصاری:۔

عرب عالم شیخ حماد بن محمد الانصاری اپنی کتاب "اتحاف ذوی الرسوخ" میں سفیان ثوری کو طبقہ ثانیہ کا مدلس قرار دیا ہے۔

(۱۰) محدث مسفر بن غرم اللہ الدمینی:۔

عرب عالم محدث مسفر بن غرم اللہ اپنی کتاب "تدلیس فی الحدیث" صفحہ ۲۶۴ پر امام سفیان ثوری کو طبقہ ثانیہ کا مدلس لکھتے ہیں۔ یہاں یہ بتانا ضروری ہے کہ زبیر علیزئی صاحب نے اپنی کتاب "الفتح المبین فی طبقات المدلسین" میں مختلف مقام پر اپنے مسلکی حمایت میں اس کتاب سے استفادہ کیا ہے۔

لہٰذا معلوم ہوا کہ محدثین کرام کی جماعت حافظ ابن حجرؒ کے طبقات کی قائل ہے۔
لہٰذا جمہور کے نزدیک حافظ ابن حجرؒ کے طبقات کی تقسیم صحیح اور راجح ہے اور حافظ ابن حجرؒ نے سفیان ثوری کو طبقہ ثانیہ کی مدلس لکھا ہے۔ اس طبقہ کے مدلسین کی حدیث صحیح ہوتی ہے۔

# تدلیس پر زبیر علیزئی صاحب کے اوھام

یہ بات تو عیاں ہے کہ زبیر علیزئی صاحب تحقیق میں قابل قبول نہیں ہیں۔ زبیر علیزئی صاحب کو صرف تدلیس کے مضمون پر اس قدر اضطراب اور وہم ہیں کہ زبیر علیزئی صاحب خود اس سے عاجز ہیں۔ لہٰذا زبیر علیزئی صاحب نے تدلیس پر اپنے اصول بارہا بدلے جو ان کی تصانیف میں عیاں اور واضح ہے۔ ذیل میں ہم زبیر علیزئی صاحب کے اضطرابات کا جائزہ لیتے ہیں۔

**(اضطراب نمبر۱)** زبیر علیزئی صاحب نے پہلی مرتبہ نور العینین شائع کی تو سفیان ثوریؒ کو حافظ العلائی کے جامع تحصیل کے حوالے سے طبقہ ثالثہ کا مدلس کہا۔

**(اضطراب نمبر۲)** زبیر علیزئی صاحب کا جب ۱۹۸۹/ ۱۴۰۸ھ میں عبد الرشید الانصاری کے ساتھ جرابوں پر مسح کے موضوع پر تحریری مناظرہ ہوا تو سفیان ثوری کو طبقہ ثانیہ کا مدلس قرار دیا۔ (جرابوں پر مسح صہ ۴۰)

یہی تحقیق راجح اور صحیح ہے اور راقم الحروف نے اسے ہی نور العینین اور التاسیس فی مسئلۃ التدلیس (مطبوعہ ماہنامہ الحدیث: ۳۳) میں اختیار کیا ہے۔

یاد رہے کہ عبد الرشید انصاری صاحب کے نام میرے ایک خط (۱۹/ ۸/ ۱۴۰۸ھ) ۱۹۸۹ء میں سفیان ثوری کے بارے میں یہ لکھا گیا تھا کہ

"طبقۂ ثانیہ کا مدلس ہے جس کی تدلیس مضر نہیں ہے۔" (جرابوں پر مسح ص ۴۰)

میری یہ بات غلط ہے، میں اس سے رجوع کرتا ہوں لہٰذا اسے منسوخ و کالعدم سمجھا جائے، عینی حنفی لکھتے ہیں کہ" وسفیان من المدلسین والمدلس لا یحتج بعنعنته إلا ان یثبت سماعه من طریق آخر "اور سفیان (ثوری) مدلسین میں سے ہیں اور مدلس کی عن والی روایت سے حجت نہیں پکڑی جاتی الا یہ کہ دوسری سند سے سماع کی تصریح ثابت ہو جائے۔ (عمدۃ القاری ۲/ ۱۱۲) [ ۱۱/ محرم ۱۴۲۴ھ ، ۱۵/ مارچ ۲۰۰۳ء]

تنبیہ: یہ سوال و جواب ماہنامہ شہادت اسلام آباد (اپریل ۲۰۰۳ء ص ۳۹) میں بھی شائع ہوا تھا۔

**(اضطراب نمبر۳) زبیر علیزئی صاحب نے نور العینین صہ ۱۲۷ ایڈیشن اپریل ۲۰۰۲ء پر سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو پھر حافظ العلائی رحمۃ اللہ علیہ کے جامع تحصیل کے حوالے سے طبقہ ثالثہ کا مدلس قرار دیا۔ کیونکہ اِس صفحہ پر حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث پر زبیر علیزئی صاحب اعتراض کرتے کیونکہ یہ دلیل احناف کے حق میں تھی۔ لہٰذا سفیان ثوری کو طبقہ ثالثہ کا مدلس لکھا۔**

طبقہ ثانیہ کی بحث

درج بالا تفصیل سے معلوم ہوا کہ جناب سفیان ثوری رحمہ اللہ غضب کے مدلس تھے' لہٰذا ان کو درجہ ثانیہ میں ذکر کرنا غلط ہے مگر حافظ ابن حجر رحمہ اللہ نے ان کو درجہ ثانیہ میں ذکر کیا ہے۔ ❸

حافظ العلائی کیکلدیؒ نے حافظ ابن حجر سے پہلے ان کو طبقہ ثالثہ میں ذکر کیا ہے۔ ❹

حافظ العلائی (694-761ھ) حافظ ابن حجر سے زیادہ ماہر اور متقدم تھے اور درج بالا دلائل کی روشنی میں حافظ العلائی کی بات صحیح اور حافظ ابن حجر کی بات غلط ہے۔

## فائدہ نمبر 1

سفیان ثوری درج ذیل شیوخ سے تدلیس نہیں کرتے تھے۔ صہ ۱۰۳

حبیب بن ابی ثابت' سلمہ بن کہیل' منصور (وغیرھم) ❺

---

❶ (علوم الحدیث عرف مقدمہ ابن الصلاح ص 99)

❷ (الکفایہ ص 362 و لفظہ لا یکون حجۃ فیما دلس) نیز ملاحظہ فرمائیں شرح علل الترمذی لابن رجب ج 1 ص 353)

❸ (طبقات المدلسین ص 32) ❹ (جامع التحصیل ص 99)

❺ (العلل الکبیر للترمذی 966/2' التمہید لابن عبدالبر 34/1 شرح علل الترمذی 751/2)

**(اضطراب نمبر۴) زبیر علیزئی صاحب نے جزء رفع یدین صہ ۲۶ جون ۲۰۰۳ء اشاعت میں سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو طبقہ ثانیہ میں درج کرنے کے موقف سے رجوع کیا۔ جوانہوں نے جرابوں پرمسح صہ ۶۰ پر لکھا تھا۔**

جزء رفع الیدین 26

ایک خط (۱۹/۸/۱۴۰۸ھ) میں راقم الحروف نے غلطی سے لکھ دیا کہ:

''طبقہ ثانیہ کا مدلس ہے جس کی تدلیس مضر نہیں ہے۔'' [جرابوں پر مسح ص ۶۰]

بعد میں علم ہونے کے بعد میں نے علانیہ اس سے رجوع کیا اور یہ رجوع ماہنامہ شہادت میں شائع کرایا۔ میں نے لکھا:

''میری یہ بات غلط ہے۔ میں اس سے رجوع کرتا ہوں۔ لہٰذا اسے منسوخ و کالعدم سمجھا جائے گا۔''

[ماہنامہ شہادت ج ۱۰ شمارہ ۴ ص ۴۹ ب مطبوعہ اپریل ۲۰۰۳]

نوٹ:- یہاں میں اس بات کا اعلان کرتا ہوں کہ میری صرف وہی کتاب ہی مستند و معتبر ہے جس کے ہر ایڈیشن کے آخر میں میرے دستخط مع تاریخ موجود ہیں۔ اس شرط کے بغیر شائع شدہ کتاب کا میں ذمہ دار نہیں ہوں۔

اختتام

آخر میں عرض ہے کہ رفع الیدین کے اثبات کے دلائل اور مانعین رفع الیدین کے شبہات کے مفصل جوابات میں نے ''نور العینین'' میں دے دیئے ہیں۔ تفصیل کے طالب حضرات کے لئے ''نور العینین'' کا مطالعہ ضروری ہے۔ عام لوگوں کے لئے امام بخاری کی جزء رفع الیدین مع تحقیقی، ہی کافی ہے والحمد للہ وما توفیقی الا باللہ والیہ انیب۔

حافظ زبیر علی زئی

۲۵ جون ۲۰۰۳ء

(اضطراب نمبر۵) زبیر علیزئی صاحب نے القول المبین فی الجہر بالتامین صہ ۱۹ طبع جنوری ۲۰۰۴ء میں امام زھری رحمۃ اللہ علیہ کو حافظ العلائی کی جامع التحصیل کے حوالے سے طبقہ ثانیہ کا مدلس لکھا اور صہ ۲۰ پر زہری کی تدلیس کی وجہ سے حدیث کو ضعیف لکھا۔ معلوم ہوا کہ حافظ العلائی کے طبقات کا اقرار کیا اور پھر بھی حدیث کو ضعیف لکھا۔

(اضطراب نمبر۶) مگر زبیر علیزئی صاحب نے اپنی تحقیقی کتاب الفتح المبین فی طبقات المدلیس طبع ۲۰۰۵ء میں طبقات کا اقرار کیا مگر راویوں کی طبقاتی تقسیم میں گڑبڑ کر دی۔ جو ان کی مذہبی منافرت پر مبنی تھی۔ اور عرب عالم مسفر ابن غرم اللہ دمینی کی کتاب تدلیس فی الحدیث پر اعتماد کیا۔ جو بالکل ہی باطل اور غلط ہے۔

(اضطراب نمبر ۷) زبیر علیزئی صاحب نے نورالعینین صہ ۱۳۸ طبع دسمبر ۲۰۰۶ء میں پھر سفیان ثوری کو طبقہ ثالثہ کا مدلس قرار دیا۔ مگر اِس مرتبہ حافظ العلائی کے قول سے نہیں حافظ امام حاکم کی معرفۃ علوم الحدیث کے حوالے سے اِنہیں طبقہ ثالثہ کا قرار دیا۔ اور حافظ العلائی کے قول سے انہوں نے اپنے وہم کا اقرار کیا۔

## طبقہ ثانیہ کی بحث

درج بالا تفصیل سے معلوم ہوا کہ جناب سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ غضب کے مدلس تھے، لہٰذا ان کو درجہ ثانیہ میں ذکر کرنا غلط ہے مگر حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے ان کو درجہ ثانیہ میں ذکر کیا ہے۔ [طبقات المدلسین ص ۳۲]

حاکم نیشاپوری نے حافظ ابن حجر سے پہلے ان کو طبقہ ثالثہ میں ذکر کیا ہے۔ ۱۱۲
[معرفۃ علوم الحدیث ص ۱۰۶ و جامع التحصیل ص ۹۹]

حاکم نیشاپوری حافظ ابن حجر سے زیادہ ماہر اور متقدم تھے اور درج ذیل دلائل کی روشنی میں حاکم کی بات صحیح اور حافظ ابن حجر کی بات غلط ہے۔

فائدہ نمبر ۱: سفیان ثوری درج ذیل شیوخ سے تدلیس نہیں کرتے تھے:

حبیب بن ابی ثابت، سلمہ بن کہیل اور منصور (وغیرہم)

[العلل الکبیر للترمذی ۲/۹۶۶، التمہید لابن عبدالبر ۱/۳۲، شرح علل الترمذی ۲/۷۵۱]

**(اضطراب نمبر ۸)** زبیر علیزئی صاحب ماہنامہ الحدیث نمبر ۳۴ صفحہ نمبر ۵۶۔۵۵ طبع فروری ۲۰۰۷ء میں حافظ العلائی، حافظ ابن حجر اور امام حاکم کے طبقات کا انکار کر دیا۔ اور صرف دو طبقوں کا اقرار کیا۔ طبقہ اولیٰ (مدلس نہیں ہیں)۔ طبقہ ثانیہ (مدلس ہیں)۔

بلکہ حق وہی ہے جو امام شافعی کے حوالے سے گزر چکا ہے۔
ہمارے نزدیک جن راویوں پر تدلیس کا الزام ہے ان کے دو طبقے ہیں:
(۱) طبقۂ اولیٰ: ان پر تدلیس کا الزام باطل ہے۔ تحقیق سے یہ ثابت ہو چکا ہے کہ وہ مدلس نہیں تھے۔ مثلاً ابوقلابہ وغیرہ (دیکھئے النکت للعسقلانی ج ۲ ص ۶۳۷)




لہٰذا ان کی عن والی روایت (معاصرت ولقاء کی صورت میں) مقبول ہے۔
(۲) طبقۂ ثانیہ: وہ راوی جن پر تدلیس کا الزام ثابت ہے مثلاً قتادہ، سفیان ثوری، اعمش، ابوالزبیر، ابن جریج اور ابن عیینہ وغیرہم۔
ان کی غیر صحیحین میں ہر معنعن روایت (جس میں کہیں بھی تصریح سماع نہ ملے) عدمِ متابعت اور عدمِ شواہد کی صورت میں مردود ہے۔ هذا ما عندي والله أعلم بالصواب

**(اضطراب نمبر ۹)** زبیر علیزئی صاحب نے وہم میں غوطہ زن ہوئے اور اپنے ماہنامہ رسالہ الحدیث نمبر ۴۲ صہ ۲۶ طبع نومبر ۲۰۰۷ء میں دوبارہ طبقات کا اقرار کیا اور سفیان ثوری کا طبقہ ثالثہ کا اقرار کیا۔

**(اضطراب نمبر۱۰) زبیر علیزئی صاحب پھر اضطراب کا شکار ہوئے اور رسالہ الحدیث نمبر ۴۶ صہ ۱۰ امارچ ۲۰۰۸ء میں پھر سے طبقات کی تقسیم کا انکار کردیا۔ اور لکھا کہ ''یاد رہے کہ طبقات المدلسین کے طبقات کی تقسیم جدید وقدیم محققین میں سے کسی کو بھی من وعن قبول نہیں ہے چاہے یہ محققین اہل حدیث میں سے ہوں یا غیر اہل حدیث میں سے۔**

جدید دور کے بعض محققین کا تحقیق میں عجیب طرزِ عمل ہے۔ ابوالزبیر، حسن بصری اور بعض مدلسین کی معنعن روایات کو یہ لوگ ضعیف کہتے ہیں چاہے بعض روایات صحیحین میں سے ہی کیوں نہ ہوں! اور سفیان ثوری، سلیمان الاعمش اور قتادہ وغیرہ مدلسین کی روایات کو علانیہ صحیح قرار دیتے ہیں۔ اس دوغلی پالیسی کی اصل بنیاد کیا ہے؟ یہ ہمیں معلوم نہیں تاہم ان محققین کا یہ طرزِ عمل باطل ہے۔

یاد رہے کہ طبقات المدلسین کے طبقات کی تقسیم جدید وقدیم محققین میں سے کسی کو بھی من وعن قابلِ قبول نہیں ہے چاہے یہ محققینِ اہلِ حدیث میں سے ہوں یا غیر اہلِ حدیث میں سے۔

تدلیس کے سلسلے میں اس تفصیل کے بعد عرض ہے کہ مذکورہ بالا روایت کا ایک حسن لذاتہ شاہد صحیح ابن حبان میں موجود ہے جس میں آیا ہے کہ ''إن الميت إذا وضع في قبره ... فيجلس قد مثلت له الشمس و قد آذنت للغروب ... فيقول :دعوني حتى أصلي'' (الاحسان: ۳۱۰۳ دوسرا نسخہ: ۳۱۱۳، الموارد: ۷۸۱ وسندہ حسن)

اس شاہد کے ساتھ روایتِ مذکورہ حسن ہے لیکن ''یمسح عینیہ'' پھر وہ آنکھیں ملتا ہوا (اٹھ بیٹھتا ہے) کا کوئی صحیح شاہد نہیں ہے لہٰذا یہ الفاظ ثابت نہیں ہیں۔ واللہ اعلم

۱۳۹) وعن أبي هريرة عن النبي ﷺ قال :(( إن الميت يصير إلى القبر فيجلس الرجل في قبره من غير فزع ولا مشغوب ثم يقال :

سطور بالا تفصیل سے یہ بات عیاں ہوتی ہے کہ زبیر علیزئی صاحب کی تحقیقات پر اعتماد صحیح نہیں۔اور اِن کے اکثر قول باطل اور مردود ہیں۔زبیر علیزئی صاحب کی کتاب الفتح المبین فی طبقات المدلسین کے مراجع محترم ارشاد الحق اثری صاحب ہیں۔مگر ارشاد الحق اثری صاحب بھی زبیر علیزئی صاحب کے تدلیس کے موضوع پر اِن کے موقف سے اختلاف کرتے ہیں۔اور غیر مقلد راشدی صاحب نے تو زبیر علیزئی صاحب کے تدلیس کی طبقاتی تقسیم کے رد میں ایک مستقل مضمون لکھا (''تسکین القلب المشوش باعطاء التحقیق فی تدلیس الثوری والاعمش'' دیکھیے رسالۃ الحدیث نمبر ۲ صہ ۳۵)۔جو رسالۃ الاعتصام لاہور سے چھپ چکا ہے اور ایضاح المرام واستیفاء الکلام رسالۃ الاعتام ۷ جون ۱۹۹۱ء۔

## سفیان ثوری کی تدلیس پر علمی بحث اور مدلس کا عنعنہ

زبیر علیزئی صاحب کے تدلیس پر خرافات کا تفصیلی بیان گذشتہ اوراق میں ہو چکا ہے۔مناسب معلوم ہوتا ہے کہ تدلیس پر زبیر علیزئی صاحب کے خرافات کی مکمل قلعی کھولی جائے تاکہ پڑھنے والے کو تحقیق کا اعلیٰ معیار میسر آ سکے۔زبیر علیزئی صاحب کا طبقات کو ماننا اور پھر اِن کا انکار کرنا نہایت ہی صاف اور ان کی تحریروں میں عیاں ہے۔زبیر علیزئی صاحب نے نور العینین صہ ۱۳۴ پر امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ کی (میزان الاعتدال ۲/ ۱۶۷) (سیر اعلام النبلاء ۷/ ۲۴۲) سے کان یدلس عن الضعفاء اور و ربما ولس عن ضعفاء اور یحدث عن ضعفاء (سیر اعلام النبلاء ۷/ ۲۷۴) اور پھر صہ ۱۳۵ پر صلاح الدین العلائی کی جامع تحصیل فی احکام المراسیل صہ ۹۸ کے حوالے سے من یدلس عن اقوام مجھولین

## ۹۔ امام ابوزرعہ الرازیؒ اور سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی تدلیس:

امام ابوزرعہ الرزای رحمۃ اللہ علیہ نے سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی عن والی روایات کی تصحیح کی ہے۔ دیکھئے کتاب العلل جلد نمبر۲ صفحہ ۲۸۰ رقم ۵۳۲۔

## ۱۰۔ امام ابن جارود رحمۃ اللہ علیہ اور سفیان ثوری کی تدلیس:

امام ابن جارود رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب منتقیٰ ابن جارود رحمۃ اللہ علیہ میں سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی متعدد معنعن/عن والی روایات نقل کیں ہیں اور اِس نہج سے معلوم ہوتا ہے کہ ابن جارود رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک سفیان ثوری کی تدلیس حدیث کی صحت اور ثقاہت کے لیے مضر نہیں۔ دیکھیے منتقیٰ ابن جارود حدیث نمبر ۱۰۵۸۔ ۹۹۶۔ ۱۰۴۶ وغیرہ۔

## ۱۱۔ محدث خطیب البغدادی رحمۃ اللہ علیہ کی سفیان ثوری کی تدلیس:

محدث خطیب البغدادی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی معرکۃ آلاراء کتاب الفصل للوصل المدرج فی النقل جلد نمبر ۱ ص ۱۹۲ پر امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کے معنعن/عن والی روایت نقل کی ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ خطیب بغدادی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی تدلیس مضر نہیں ہے۔

## ۱۲۔ امام دارقطنی رحمۃ اللہ علیہ اور سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی تدلیس والی روایات:

میری تحقیق کے مطابق امام دارقطنی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی تصنیف سنن دارقطنی میں امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی معنعن/عن والی روایات تقریباً ۲۸۳ روایات لی ہیں۔ اور تدلیس کے الزام وارد نہیں کیا اور کسی حدیث کو سفیان ثوری کی تدلیس کی وجہ سے رد نہیں کیا۔ امام دار قطنی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب سنن دارقطنی کے منہج سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ امام سفیان ثوریؒ کی تدلیس اِن کے نزدیک قطعاً مضر نہیں اور اِن کی معنعن روایات بالکل صحیح ہوتی ہے۔

# دار قطنی میں سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی روایات کی تفصیل

سفيان بن سعيد الثوري :

١٨ ، ٤٠ ، ٤١ ، ٦٦ ، ٧٦ ، ١٤٦ ، ١٥٩ ،
٢٨٤ ، ٢٨٥ ، ٢٨٨ ، ٢٨٩ ، ٣٢٨ ، ٤٠٧ ،
٤٠٩ ، ٤١٠ ، ٤١٢ ، ٤٤٦ ، ٤٥٠ ، ٤٩٤ ،
٥٠٠ ، ٥٠١ ، ٥٠٢ ، ٥٠٤ ، ٥٠٩ ، ٥٢٤ ،
٥٢٥ ، ٥٢٨ ، ٥٣٠ ، ٥٤٥ ، ٦٢٦ ، ٦٣٤ ،
٦٤٨ ، ٦٤٩ ، ٦٦١ ، ٧١٩ ، ٧٢١ ، ٧٢٥ ،
٧٧٨ ، ٨٠٨ ، ٨٥١ ، ٩٤١ ، ٩٤٢ ، ٩٤٦ ،
٩٥٠ ، ٩٥٢ ، ٩٦٥ ، ١٠١٤ ، ١٠٣٣ ،
١٠٣٤ ، ١٠٣٥ ، ١١٠٠ ، ١١٢٦ ، ١١٩٦ ،
١١٩٧ ، ١٢٦٧ ، ١٢٦٨ ، ١٢٦٩ ، ١٣١٩ ،
١٣٢٨ ، ١٣٥٩ ، ١٤١١ ، ١٤١٨ ، ١٤٢١ ،
١٤٢٤ ، ١٤٦٠ ، ١٤٦١ ، ١٤٨٥ ، ١٥٠٧ ،
١٥٠٨ ، ١٥٣٤ ، ١٥٣٥ ، ١٥٣٦ ، ١٥٥١ ،
١٥٩٠ ، ١٥٩١ ، ١٦١٢ ، ١٦٢٧ ، ١٧١٣ ،
١٧٥٣ ، ١٧٥٤ ، ١٧٥٥ ، ١٧٧٦ ، ١٧٧٧ ،
١٧٩١ ، ١٨٠٧ ، ١٨١٩ ، ١٨٤٧ ، ١٨٥٧ ،
١٨٥٩ ، ١٨٦١ ، ١٨٦٣ ، ١٨٧٤ ، ١٩١٤ ،
١٩٢١ ، ١٩٣٥ ، ١٩٣٦ ، ١٩٩٢ ، ١٩٩٦ ،
١٩٩٧ ، ٢٠٠٣ ، ٢٠٢١ ، ٢٠٥٦ ، ٢٠٦٣ ،
٢٠٦٤ ، ٢٠٦٩ ، ٢٠٧٠ ، ٢١٢١ ، ٢١٢٧ ،
٢١٢٨ ، ٢١٤٥ ، ٢١٥٦ ، ٢١٥٧ ، ٢١٥٨ ،
٢١٧٠ ، ٢١٧١ ، ٢١٨٥ ، ٢١٩٥ ، ٢١٩٩ ،
٢٢٠٠ ، ٢٢٠١ ، ٢٢٠٣ ، ٢٢٣٦ ، ٢٢٦١ ،
٢٢٦٢ ، ٢٢٦٣ ، ٢٢٨٤ ، ٢٣٦٨ ، ٢٣٦٩ ،
٢٣٨٥ ، ٢٣٨٦ ، ٢٤٠٤ ، ٢٤١١ ، ٢٤٢٠ ،
٢٤٢١ ، ٢٤٢٩ ، ٢٤٥٧ ، ٢٤٨٤ ، ٢٥١٢ ،
٢٥١٣ ، ٢٥١٥ ، ٢٥١٦ ، ٢٥٣٣ ، ٢٥٧٧ ،
٢٥٧٨ ، ٢٥٩٥ ، ٢٦٢٣ ، ٢٦٢٤ ، ٢٦٧٥ ،
٢٦٩٦ ، ٢٧٢٨ ، ٢٧٤٠ ، ٢٧٤١ ، ٢٧٥٣ ،
٢٧٥٥ ، ٢٧٥٧ ، ٢٧٦٧ ، ٢٧٨١ ، ٢٧٨٣ ،
٢٧٩٨ ، ٢٨١٣ ، ٢٨٢٣ ، ٢٨٢٨ ، ٢٨٧٦ ،
٢٩٠٢ ، ٢٩٧٤ ، ٢٩٨٥ ، ٣٠٢١ ، ٣٠٥٨ ،
٣٠٥٩ ، ٣٠٧٤ ، ٣٠٩٠ ، ٣١٠٥ ، ٣١٠٦ ،
٣١٥٧ ، ٣١٥٨ ، ٣١٦٤ ، ٣١٧١ ، ٣١٧٦ ،
٣١٧٧ ، ٣٢١٢ ، ٣٢٦٠ ، ٣٢٧٠ ، ٣٢٧١ ،
٣٢٧٢ ، ٣٢٩١ ، ٣٢٩٣ ، ٣٢٩٤ ، ٣٣٠١ ،
٣٣٠٢ ، ٣٣١٠ ، ٣٣٢٦ ، ٣٣٦٣ ، ٣٣٦٥ ،
٣٣٧٤ ، ٣٣٧٧ ، ٣٣٧٩ ، ٣٣٨٠ ، ٣٣٩٤ ،
٣٤٠٦ ، ٣٤٠٧ ، ٣٤٤٥ ، ٣٤٥٥ ، ٣٤٥٧ ،
٣٤٥٩ ، ٣٤٩٣ ، ٣٤٩٤ ، ٣٥١٠ ، ٣٥٤٤ ،
٣٥٦٣ ، ٣٥٦٤ ، ٣٥٦٥ ، ٣٥٦٩ ، ٣٥٨٣ ،
٣٦١٠ ، ٣٦١٢ ، ٣٦١٤ ، ٣٦٢٤ ، ٣٦٩٠ ،
٣٧٤٧ ، ٣٧٩٢ ، ٣٨٠٧ ، ٣٨١١ ، ٣٨١٤ ،
٣٨١٥ ، ٣٨٣٠ ، ٣٨٦٩ ، ٣٨٧٢ ، ٣٨٨٧ ،
٣٨٩٢ ، ٣٨٩٩ ، ٣٩٠٠ ، ٣٩٠١ ، ٣٩٢٨ ،
٣٩٢٩ ، ٣٩٩٨ ، ٤٠١٦ ، ٤٠١٧ ، ٤٠٣٨ ،
٤٠٤٠ ، ٤٠٤٣ ، ٤٠٥٢ ، ٤٠٥٣ ، ٤٠٥٤ ،
٤٠٥٥ ، ٤٠٧٣ ، ٤٠٧٦ ، ٤٠٧٧ ، ٤٠٩٧ ،
٤٠٩٨ ، ٤٠٩٩ ، ٤١٠٥ ، ٤١١١ ، ٤١٢٤ ،
٤١٢٥ ، ٤١٤٤ ، ٤١٤٥ ، ٤١٦٤ ، ٤٢٣٢ ،
٤٢٧٢ ، ٤٢٨٣ ، ٤٣١٠/١ ، ٤٣١٠/٢ ،
٤٣٥٥ ، ٤٣٧٢ ، ٤٣٩٧ ، ٤٣٩٨ ، ٤٤١٨ ،
٤٤١٩ ، ٤٤٦٤ ، ٤٥٢٦ ، ٤٥٢٧ ، ٤٥٣٣ ،

## ۱۳-۱۴-امام شہاب الدین البوصیری المصری رحمۃ اللہ علیہ اور امام عراقی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی تدلیس:

امام بوصیری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب مصباح الزجاجۃ فی زوائد ابن ماجہ صہ ۱۳۵ پر سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کے معنعن/عن والی روایت کی تصحیح اور امام عراقی رحمۃ اللہ علیہ سے تحسین نقل کی ہے۔ جس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ محدث بوصیری اور امام ابو الفضل العراقی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی تدلیس مضر نہیں۔

## ۱۵-امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ اور سفیان ثوری کی تدلیس:

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک بھی سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی تدلیس مضر نہیں۔ پچھلے اوراق میں تفصیل گزر چکی ہے۔

## ۱۶-امام یحیٰی بن معین رحمۃ اللہ علیہ اور سفیان ثوری کی تدلیس:

امام یحیٰی بن معین رحمۃ اللہ علیہ بھی سفیان ثوری کی تدلیس کو صحیح سمجھتے تھے۔ پچھلے اوراق میں تفصیل گزر چکی ہے۔

## ۱۷-حافظ ذہبی رحمۃ اللہ علیہ اور سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی تدلیس:

حافظ ذہبی رحمۃ اللہ علیہ نے تلخیص المستدرک میں سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی عن والی روایات کی تصحیح کی ہے۔ پچھلے اوراق میں تفصیل گزر چکی ہے۔

## ۱۸-امام ابو جعفر طبری رحمۃ اللہ علیہ اور سفیان ثوری کی تدلیس:

امام طبری رحمۃ اللہ علیہ نے سفیان ثوری سے اپنی کتاب تہذیب الآثار میں کئی حدیثیں نقل کیں مگر سفیان ثوری کی معنعن/عن والی روایات پر کوئی اعتراض وارد نہیں کیا۔ جس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ امام طبری کے نزدیک سفیان ثوری کی عن والی روایات صحیح ہوتی ہیں۔

(دیکھئے تہذیب الآثار مسند علی رضی اللہ عنہ)

# تہذیب الآثار میں سفیان ثوری کی معنعن روایات کی تفصیل

**حدیث نمبر:-** ۳۶،۱۶،۱،۹،۱۰،۲۹،۳۰

**رقم:-** ۱۳۳_۲۴۹_۳۹۲_۱۹۲_۲۵۴_۲۵۶_۱۱۲_۳۲۰_۳۸۲_۴۱۲_
۳۷۱_۳۸۱_۱۰۱_۴۰۷_۱۵_۱۰_۲۰۱_۳۶۵_۴۰۷_۹۳_۹۴_۷۳_۳۰۸_۲۰۹_
۹۰_۷۹_۷۸_۲۳۳_۲۳۵_۲۴۶_۳۷۸_۳۸۸_

# زبیر علیزئی صاحب کا قارئین کو اُلجھانا

اِس مقام پر زبیر علیزئی صاحب کا قارئین کو اُلجھانے کی کوشش پر ضرور انتباہ کرنا چاہتا ہوں۔ زبیر علیزئی صاحب نے نہایت ہی عقلمندی سے مغالطہ دینے کی کوشش کی ہے۔

۱۔ زبیر علیزئی صاحب نے اپنی کتاب نور العینین ص ۱۳۸ پر امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول ''حافظ ابن صلاح رحمۃ اللہ علیہ کے حوالے سے نقل کرتے ہیں'' والحکم بانہ لا یقبل من المدلس حتیٰ یبین قد أجراہ الشافعی رضی اللہ عنہ فیمن عرفناہ دلس مرۃ' واللہ اعلم'' حکم یہ ہے کہ مدلس کی صرف وہی روایت قبول کی جائے گی جس میں وہ سماع کی تصریح کرے۔ یہ بات (امام) شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے ہر اس شخص پر جاری فرمائی ہے جو ایک مرتبہ ہی تدلیس کرے۔ (علوم الحدیث مقدمہ ابن صلاح صہ ۹۹، سالۃ بلشافعی صہ ۳۸۰)۔

زبیر علیزئی کا امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول نقل کرنے کا مقصد یہ ہے کہ ہر وہ راوی جس پر تدلیس کا الزام ثابت ہوا اُس کی ہر وہ روایت جو عن / یا معنعن ہو وہ روایت ضعیف ہوتی ہے۔ زبیر علیزئی صاحب نے اس کی وضاحت خود بھی کی ہے۔ زبیر علیزئی صاحب نے اپنے ماہنامہ رسالہ الحدیث شمارہ نمبر ۳۳ صفحہ ۵۴ پر لکھتے ہیں۔ ''میری تحقیق کے مطابق یہ مسلک (یعنی امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول) سب سے زیادہ راجح ہے۔'' اور مزید صہ ۵۵ پر لکھتے ہیں۔ ''بلکہ حق وہ ہے جو امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے حوالے سے گزر چکا ہے۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول زبیر علیزئی الحدیث شمارہ نمبر ۳۳ صفحہ ۵۴ پر خود لکھتے ہیں۔

''لا نقبل من مدلس حديثاً حتى يقول فيه حدثني او سمعت''

(ترجمہ) ہم مدلس کی کوئی حدیث اس وقت تک قبول نہیں کرینگے جب تک وہ حدثنی یا سمعت نہ کہے۔ (الرسالۃ اللشافعی صہ ۳۸۰)

پھر شمارہ نمبر ۳۳ صہ ۵۵ پر طبقاتی تقسیم کا انکار کر دیا جو حافظ علائی رحمۃ اللہ علیہ اور حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے قائم کیے تھے۔ (حافظ علائی رحمۃ اللہ علیہ اور حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ نے سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو طبقہ ثانیہ میں ذکر کیا ہے اور طبقہ ثانیہ کے مدلس راویوں کی روایت عن سے بھی مقبول اور صحیح ہوتی ہیں۔)

۲۔ مگر پھر زبیر علیزئی صاحب نے اپنی کتاب نور العینین صہ ۱۳۸ صہ ۱۳۹ پر طبقہ ثانیہ کی بحث چھیڑ دی۔ زبیر علیزئی صاحب نے حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ کی طبقہ ثانیہ کا انکار اور امام حاکم کے طبقہ ثالثہ کا اقرار کیا ہے۔

نوٹ: جب زبیر علیزئی صاحب محدثین کرام کے طبقات کا انکار کرتے ہیں تو طبقات کی بحث کرنا قارئین کو اُلجھانا ہے۔ ایک طرف تو امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے قول سے طبقات کی تقسیم کا

انکار کر دیا اور دوسرے مقام پر امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کے قول سے طبقات کا اقرار کرنا یہ علمی اُلجھاؤ نہیں تو اور کیا ہے۔ کیونکہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول طبقات کی نفی کرتا ہے۔ اُمید ہے زبیر علیزئی صاحب اِس سے رجوع کرینگے۔

# سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی متابعت

زبیر علیزئی صاحب نور العینین صہ ۱۳۷ پر لکھتے ہیں۔

"مدلس کی اگر معتبر متابعت ثابت ہو جائے تو اِس کی روایت قوی ہو جاتی ہے۔"

سفیان ثوری اس روایت میں عاصم بن کلیب سے منفرد ہیں اور ان کی کوئی معتبر متابعت نہیں ہے۔ لہٰذا یہ سند ضعیف ہے۔"

**الجواب:**

امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ طبقہ ثانیہ کے مدلس ہیں۔ اور طبقہ ثانیہ کی تدلیس حدیث کی صحت کے لیے مضر نہیں ہوتی۔ متقدمین سے متاخرین محدثین نے اِس حدیث پر سفیان ثوریؒ کی تدلیس کی جرح نہیں کی۔ لہٰذا اِس حدیث پر سفیان ثوری کی تدلیس کا الزام باطل اور مردود ہے۔ سفیان ثوریؒ کی عاصم بن کلیب سے اِس روایت کی سماعت اور تحدیث پر خارجی اور داخلی دلائل کا ایک انبار ہے۔ جس کی وجہ سے متقدمین اور متاخرین نے اِس حدیث پر دوسرے اعتراضات تو وارد کیے مگر اس حدیث پر تدلیس کا الزام کسی محدث سے ثابت نہیں ہے۔

**الزامی جواب:**

اس حدیث میں اگر سفیان ثوری کی متابعت نہ بھی ہوتی تو پھر بھی یہ حدیث صحیح ہے۔ مگر دلائل کی رو سے سفیان ثوری کی متابعت بھی ثابت ہے۔

## امام دار قطنی کی تحقیق:

امام دار قطنی رحمۃ اللہ علیہ سفیان ثوری کی اِس حدیث میں متابعت کے بارے لکھتے ہیں۔ "وسئل عن حدیث علقمة عن عبد اللّٰہ قال الا ادیکم صلٰوۃ رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وآلہ وسلم فرفع یدیہ فی اول تکبیرۃ ثم لم یعد فقال یرویہ عاصم ابن کلیب عن عبد الرحمن بن الاسود عن علقمہ حدث بہ الثوری عندہ رواہ ابوبکر النہشلی عن عاصم ابن کلیب عن عبد الرحمن ابن لاسود عن ابیہ وعن علقمہ عن عبد اللّٰہ و کذلک رواہ ابن ادریس عن عاصم ابن کلیب عن عبد الرحمن ابن لاسود عن علقمہ عن عبد اللّٰہ و اسنادہ صحیح وفیہ لفظة لیست بمحفوظة ذکرھا ابو حذیفة فی حدیثہ عن الثوری وھی قولہ ثم لم یعد."

(العلل الوردہ فی الاحادیث جلد۵ صہ۱۷۱ صہ۱۷۳) رقم ۸۰۴

امام دار قطنی کی تحقیق سے چند اہم نکات واضح ہوتے ہیں جو مندرجہ ذیل ہیں۔

### (۱) امام دار قطنی رحمۃ اللہ علیہ کا عبداللہ بن مسعود رحمۃ اللہ علیہ کی حدیث کی تصحیح:

امام دار قطنی رحمۃ اللہ علیہ نے اِس حدیث کے بارے اسنادہ صحیح کے الفاظ لکھے۔ معلوم ہوا کہ امام دار قطنی کے نزدیک یہ حدیث بالکل صحیح اور قابل حجت ہے۔

### (۲) سفیان ثوری کا صیغہ تحدیث:

امام دار قطنی رحمۃ اللہ علیہ نے "حدث بہ الثوری عنہ" کے لفظ لکھے۔ جس سے امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ سے صیغہ تحدیث ثابت ہوتے ہیں اور مدلس راوی اگر صیغہ تحدیث یا حدثنا کے لفظ بیان کرے اُس کی حدیث صحیح ہوتی ہے اور اِس کی متابعت کی ضرورت نہیں ہوتی۔

لہٰذا یہ حدیث متابعت کے بغیر بھی ثابت اور صحیح ہے۔

## (۳) سفیان ثوری کی متابعت:

امام دارقطنی نے اِس حدیث میں امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کے ۲ متابعت نقل کی ہیں۔

۱۔امام ابوبکر نہشلی رحمۃ اللہ علیہ

۲۔عبداللہ بن ادریس رحمۃ اللہ علیہ

سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کے دو متابعت کی وجہ سے یہ حدیث بالکل صحیح اور قابل احتجاج ہے۔

اُمید ہے کہ زبیر علیزئی صاحب جمہور علماء کرام کے فیصلے کی روشنی میں اِس حدیث کی صحت کو تسلیم کرینگے اور اپنی مردود تحقیق سے رجوع کر کے حق کی جانب رجوع کرینگے اور امام دارقطنی سے ابوبکر نہشلی تک سند کے بارے میں اعتراض باطل اور مردود ہے۔

# سفیان ثوری کی حدیث کے شواہد

مندرجہ بالا سطور سے یہ واضح ہو گیا کی سفیان ثوری کی معنعن روایات یعنی عن والی روایات جمہور محدثین کرام کے نزدیک صحیح اور ثابت ہوتی ہیں مگر اتمام حجت کے لئے ہم حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی ترک رفع یدین کی احادیث کے شواہد کی بھی تحقیق کرتے ہیں۔

مدلس راوی کی اگر متابعت یا شاہد مل جائے تو تدلیس کا اعتراض رفع ہو جاتا ہے۔

زبیر علیزئی صاحب اس اصول کو خود اپنی کتاب نماز میں ہاتھ باندھنے کا حکم اور مقام ص ۲۷ پر لکھتے ہیں۔ ''مدلس راوی کی اگر معتبر متابعت یا قوی شاہد مل جائے تو تدلیس کا الزام ختم ہو جاتا ہے۔''

زبیر علیزئی صاحب نماز میں ہاتھ باندھنے کا حکم اور مقام ص ۲۴ پر لکھتے ہیں۔

اگرچہ ہمارے نزدیک مرسل روایات ضعیف ہوتی ہیں مگر اس روایت کو دو وجہ سے پیش کیا گیا ہے۔

۱۔ فریق مخالف کے نزدیک مرسل حجت ہے۔ ظفر احمد عثمانی نے کہا۔

''قلت: والمرسل حجۃ عندنا'' میں نے کہا اور ہمارے نزدیک مرسل حجت ہے۔

(اعلاء السنن ۱/۸۲ بحث مرسل)

۲۔ یہ روایت حسن روایت کے شواہد میں ہے۔ (مقدمہ ابن صلاح ص ۳۸ بحث المرسل)

## شاہد نمبرا

(صحیح مرسل موقوف) حدثنا وكيع عن مسعر عن ابی معشر عن ابراهيم عن عبدالله انه كان يرفع يديه فی اول ما يستفتح ثم لا يرفعهما۔

(ترجمہ) حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ جب نماز شروع کرتے تو رفع یدین کرتے تھے پھر دوبارہ رفع یدین نہیں کرتے تھے۔ (مصنف ابن ابی شیبۃ ۱/۲۳۶)

## شاہد نمبر۲

(صحیح مرسل موقوف) حدثنا اسحاق عن حصين عن عبدالرزاق عن حصين عن ابراهيم ابن مسعود كان يرفع يديه فی اول شیء ثم لا يرفع بعد۔

(ترجمہ) حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نماز کی ابتداء میں رفع یدین کرتے پھر دوبارہ رفع یدین نہ کرتے۔ (المعجم الکبیر ۸/۲۶۱)

## شاہد نمبر۳

(صحیح مرسل موقوف) حدثنا علی بن عبدالعزيز ثنا حجاج بن المنهال ثنا حماد بن سلمة عن حماد عن ابراهيم عن عبدالله بن مسعود انه كان اذا دخل فی الصلاة رفع يديه ثم لا يرفع بعد ذلك۔ (المعجم الکبیر ۸/۲۶۱)

## شاہد نمبر۴

(صحیح مرسل موقوف) عبدالرزاق عن الثوری علی حصين عن ابراهيم عن ابن مسعود كان يرفع يديه فی اول شی ثم لا يرفع بعد۔

(ترجمہ) حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ پہلی مرتبہ رفع یدین کرتے پھر اس کے بعد نہ کرتے۔ (مصنف عبدالرزاق ۲/۷۱)

## شاہد نمبر۵

(صحیح مرسل موقوف) عبدالرزاق عن ابی عینیه عن حصین عن ابراهیم عن ابن مسعود مثله (مصنف عبدالرزاق ۲/۷۱)

## شاہد نمبر۶

(صحیح) عبدالرزاق عن الثوری عن حماد قال سالت ابراهیم عن ذلک فقال یرفع به اول مرة (مصنف عبدالرزاق ۲/۷۱)

## شاہد نمبر۷

(صحیح مرسل موقوف) اخبرنا سفیان الثوری قال حدثنا حصین عن ابراهیم عن عبدالله ابن مسعود انه کان یرفع یدیه اذا فتح الصلوٰة (کتاب الحجہ ۱/۹۷)

## شاہد نمبر۸

(صحیح مرسل موقوف) حدثنا ابن ابی داود قال حدثنا احمد بن یونس قال ثناء ابوالاحوص عن حصین عن ابراهیم قال کان عبدالله لایرفع یدیه فی شی من الصلاة الا فی الافتتاح (شرح معانی آلا ثار ۱/۱۳۳)

## شاہد نمبر۹

(صحیح) ثنا ابوبکرة ثنا مومل ثنا سفیان عن المغیرة قال قلت لا براهیم حدیث وائل انه رای النبی صلی الله علیه وسلم یرفع یدیه ان افتتح الصلوٰة واذا رکع واذا رفع راسه من الرکوع فقال وائل رآه مرة یفعل فقد رآه عبدالله خمسین مرة لایفعل ذلک۔

(ترجمہ) مغیرہ نے کہا کہ میں نے ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت وائل والی حدیث بیان کی کہ حضرت وائل نے دیکھا کہ حضور نبی کریم ﷺ جب نماز شروع کرتے اور جب رکوع کرتے اور رکوع سے سر اٹھاتے تو آپ رفع یدین کرتے تو ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اگر حضرت وائل نے ایک مرتبہ ایسا دیکھا ہے تو حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے پچاس مرتبہ دیکھا ہے کہ حضور اکرم ﷺ ایسا نہیں کرتے تھے۔ (شرح معانی الآثار ۱/۱۵۴)

## شاہد نمبر ۱۰

(حسن) محمد بن جابر حماد عن ابراهيم عن علقمة عن عبدالله قال صليت مع النبي ﷺ و مع ابي بكر و مع عمر رضي الله عنهما فلم يرفعوا ايديهم الا عند التكبيرة الاولى في افتتاح الصلوٰة (سنن الدارقطنی ۱/۲۹۵)

(ترجمہ) محمد بن جابر رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ میں نے نبی کریم ﷺ اور ابوبکر رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ نماز پڑھی تو وہ شروع نماز میں تکبیر تحریمہ کے سوا ہاتھ نہیں اٹھاتے تھے۔

نوٹ:

ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ کی حدیث حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے "محمول علی سماع" ہوتی ہے کیونکہ ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ جب حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کریں تو انہوں نے یہ حدیث ایک محدث سے نہیں سنی ہوتی بلکہ متعدد استادوں سے سنی ہوتی ہے۔ لہٰذا اس پر منقطع کا اطلاق باطل اور غلط ہے۔

ان مندرجہ بالا تفصیل سے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث میں سفیان ثوری کے شواہد اور معنوی متابعت ثابت ہوتی ہے۔ لہٰذا اس حدیث پر سفیان ثوری کی تدلیس کا اعتراض مردود ہے۔

# سفیان ثوری کی تدلیس نہ کرنے کے داخلی ثبوت

## تحقیقی نکتہ:

مندرجہ بالا تفصیل سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ زبیر علیزئی صاحب کا محدثین کرام سے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث کو ضعیف ثابت کرنا باطل اور مردود ہے اور کچھ محدثین کرام نے صرف ثم لا یعود کے الفاظ کے نقل کرنے پر اعتراض کیا ہے۔ مگر محدثین کرام کا اس حدیث پر ثم لا یعود کے الفاظ پر اعتراض کرنا ہی امام سفیان ثوریؒ کی تدلیس کے الزام کو رفع کرتا ہے اور امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی تدلیس کا جواب ہے۔ اس نکتہ کی وضاحت کے لئے ضروری ہے کہ تدلیس کی تعریف کی جائے۔ مناسب ہے کہ تدلیس کی تعریف بھی زبیر علیزئی کے الفاظ میں نقل کی جائے تاکہ اعتراض کی گنجائش ہی نہ رہے۔

زبیر علیزئی صاحب الحدیث شمارہ نمبر ۳۳ فروری ۲۰۰۷ء میں صہ ۲۳ پر تدلیس کی اصطلاحی تعریف لکھتے ہیں۔ "اگر راوی اپنے اس استاد سے (جس سے اس کا سماع، ملاقات اور معاصرت ثابت ہے) وہ روایت (عن یا قال وغیرہ کے الفاظ کے ساتھ بیان کرے جسے اس نے (اپنے استاد کے علاوہ) کسی دوسرے شخص سے سنا ہے۔ اور سامعین کو یہ احتمال ہو کہ اس نے یہ حدیث اپنے استاد سے سنی ہوگی تو اسے تدلیس کہا جاتا ہے۔ علوم الحدیث ابن صلاح صہ ۹۵ اختصار علوم الحدیث صہ ۹۵ تمام کتب اصول حدیث' زبیر علیزئی کے الفاظ میں تدلیس کی تعریف سے یہ معلوم ہوا کہ راوی نے یہ حدیث کسی اور سے سنی ہو اور نام اپنے

استاد کا ذکر کرے مگر محدثین کرام جن میں امام احمد رحمۃ اللہ علیہ اور امام ابو حاتم الرازی رحمۃ اللہ علیہ نے تفصیل سے یہ بات ذکر کی ہے۔ یہ حدیث عاصم بن کلیب سے سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ اور عبداللہ بن ادریس دونوں نے روایت کی مگر سفیان ثوری کی حدیث میں ثم لا یعود کے الفاظ موجود ہیں جبکہ عبداللہ بن ادریس اس حدیث کو عاصم بن کلب سے روایت کرتے ہیں تو ان کی راویت میں ثم لا یعود کے الفاظ موجود نہیں ہیں۔ اگر حدیث میں سفیان ثوریؒ نے تدلیس کی ہوتی تو پھر ثم لا یعود کے الفاظ ہونے یا نہ ہونے کا اعتراض صحیح نہیں ہوتا۔ کیونکہ تدلیس کہتے ہی اسے ہیں جس میں راوی نے حدیث اپنے استاد سے نہ سنی ہو۔ محدثین کرام کی وضاحت سے ایک نکتہ واضح ہوگیا کہ یہ حدیث امام سفیان ثوری اور امام عبداللہ بن ادریس رحمۃ اللہ علیہ دونوں نے عاصم بن کلیب سے سنی اور روایت کی ہے اگر تو سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث میں تدلیس کی ہے تو محدثین کرام کا یہ اعتراض لایعنی ہے اور اگر اس اعتراض کے کوئی حقیقت ہے تو تدلیس کا الزام باطل اور مردود ہے (یہ علیحدہ سے وضاحت ہو چکی ہے کہ ثم لا یعود کے الفاظ کے بغیر بھی احناف کا دعویٰ مکمل ثابت ہوتا ہے)۔ کیونکہ اگر سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث میں تدلیس کی ہوتی تو محدثین کرام یہ صراحت کر دیتے کہ امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے یہ حدیث عاصم بن کلیب سے سنی ہی نہیں جبکہ محدثین کرام کے اعتراض کی بنیاد ہی سفیان ثوری کی عاصم بن کلیب سے روایت میں "ثم لا یعود" کے الفاظ کی زیادتی ہے۔

لہٰذا اس بحث سے یہ بھی واضح ہوگیا کہ اس حدیث میں امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے تدلیس نہیں کی اور زبیر علیزئی صاحب (عبدالرحمٰن معظمی اور ارشاد الحق اثری) کا تدلیس کو بنیاد بنا کر اس حدیث کو ضعیف ثابت کرنا باطل مردود، جمہور محدثین کے خلاف اور تحقیقی منہج کے مخالف ہے۔

# سفیان ثوری عن عاصم بن کلیب کی سند کا محدثین کرام کے نزدیک مقام

امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی عاصم بن کلیب سے عن والی روایت کو مختلف محدثین کرام نے تصحیح کی ہے۔

۱۔ امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے مستدرک حاکم حدیث نمبر ۳۱۲۲ میں جعفر بن عون ثنا سفیان بن سعید (ثوری) عن عاصم بن کلیب عن ابیہ عن ابن عباس رضی اللہ عنہ کی حدیث کو "ھذا حدیث صحیح" لکھا ہے۔

۲۔ امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ نے تلخیص المستدرک حدیث نمبر ۳۱۲۲ پر اس حدیث کی تصحیح میں امام حاکم کی موافقت کی ہے۔

۳۔ امام ابن ملقن رحمۃ اللہ علیہ نے المستدرک علی تلخیص میں اس حدیث کی تصحیح پر سکوت کیا۔

۴۔ امام نسائی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب سنن نسائی میں میرے علم کے مطابق سفیان ثوری عن عاصم بن کلیب کی ۴ روایات نقل کی ہیں۔ اور اس حدیثوں پر کوئی اعتراض اور خاص طور پر سفیان ثوری کی تدلیس کا الزام عائد نہیں کیا۔

(i) حدثنا محمد. وھو ابن یوسف الفریابی. قال حدثنا سفیان عن عاصم بن کلیب عن ابیہ عن وائل بن حجرؓ ......(حدیث نمبر ۱۲۷۱، کتاب السھو)

(ii) حدثنا النعمان بن عبدالسلام عن سفیان عن عاصم بن کلیب عن ابیہ عن

ابوھریرۃ رضی اللہ عنہ ...... (حدیث نمبر ۱۶۵۶۔ کتاب قیام اللیل۔ باب اختلاف علی عائشہ فی احیاء اللیل)

(iii) حدثنا عبدالرحمن عن سفیان عن عاصم بن کلیب عن ابی بردہ عن علی رضی اللہ عنہ ...... الخ (حدیث نمبر ۵۲۲۸۔ کتاب الزینۃ۔ باب النھی عن الخاتم فی البابۃ)

(iv) حدثنا قاسم قال حدثنا سفیان عن عاصم بن کلیب عن ابیہ عن وائل بن حجر ...... الخ (حدیث نمبر ۵۰۸۳۔ کتاب الزینۃ۔ باب الطویل الجمۃ۔)

۳۔ امام ابوداؤد رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی سنن ابی داؤد میں میرے علم کے مطابق سفیان ثوری عن عاصم بن کلیب کے ۲ روایتیں لکھی ہیں۔

(i) حدثنا عبدالرزاق حدثنا الثوری عن عاصم بن کلیب عن ابیہ ...... الخ (حدیث نمبر ۲۸۰۱ کتاب الضحایا۔ باب وایجوز من السنن فی الضعایا)

(ii) حمید بن خوار عن سفیان ثوری عن عاصم بن کلیب عن ابیہ...... الخ

(حدیث نمبر ۴۱۹۲۔ کتاب الرجل۔ باب فی تطویل جمۃ)

(اوران احادیث پر سفیان ثوری کی تدلیس پر کوئی اعتراض نقل نہیں کیا)۔

۴۔ امام ابن ماجہ رحمۃ اللہ علیہ نے سنن ابن ماجہ میں میرے علم کے مطابق سفیان ثوری عن عاصم بن کلیب کی ۲ روایتیں نقل کی ہیں۔

(i) حدثنا عبدالرزاق انبانا الثوری عن عاصم بن کلیب عن ابیہ ...... الخ

(حدیث نمبر ۳۲۶۰۔ کتاب الاضاحی۔ باما تجزی من الاضاحی)

(ii) سفیان بن عقبۃ عن سفیان عن عاصم بن کلیب عن ابیہ...... الخ

(حدیث نمبر ۳۶۷۰۔ کتاب اللباس۔ باب کراھیۃ کثرۃ الشعر)

اوران روایات پر امام ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی عن عاصم بن کلیب کی روایت پر کوئی اعتراض نہیں لکھا۔

لہٰذا اس تفصیل سے یہ بات بھی ظاہر ہو گئی کہ امام سفیان بن سعید ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی عاصم بن کلیب سے معنعن /عن والی روایت کی محدثین کرام نے تصحیح کی ہے اور ان کے نزدیک سفیان ثوری کی عاصم بن کلیب سے معنعن روایات صحیح ہوتی ہیں لہٰذا حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کی ترک رفع یدین والی حدیث میں سفیان ثوری پر تدلیس کا الزام ولائل کی رو سے باطل ہے۔

# حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ پر محدثین کرام کے اعتراضات کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نے اپنی کتاب نور العینین ص ۱۳۰ تا ص ۱۳۴ پر تقریباً ۲۰ محدثین کرام سے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث پر اعتراضات وارد کیے ہیں۔ اِن تمام اعتراضات کا بنیادی محور "ثم لا یعود" کے الفاظ ہیں۔ مگر حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث "ثم لا یعود" کے الفاظ کے بغیر بھی ترک رفع یدین پر صراحتاً دلالت کرتی ہے۔ لہٰذا یہ حدیث اپنے تمام الفاظ کے ساتھ صحیح اور ثابت ہے۔ اور احناف کا دعویٰ بغیر "ثم لا یعود" بھی ثابت ہوتا ہے۔ اِن تمام محدثین کرام نے تقریباً "ثم لا یعود" کے لفظ پر اعتراض کیا ہے۔ مگر اِس حدیث کی سند جمہور محدثین کرام کے نزدیک صحیح ہے۔

**نکتہ:**

یہ بات ذہن نشین کر لی جائے کہ اِس حدیث کی سند بالکل صحیح ہے اور اعتراض صرف "ثم لا یعود" کے الفاظ پر ہیں۔

## حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کے اعتراض کا جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نے صہ ۱۳۰ پر حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ پر حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کی جرح نقل کی ہے "لم یثبت حدیث......ابن مسعود رضی اللہ عنہ

(سنن ترمذی ۵۹/۱)

جواب:

حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ سے اس جرح کا راوی سفین بن عبدالملک ہے۔ سفیان بن عبدالملک حضرت ابن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کے قدیم شاگرد ہے۔ (دیکھیے الکاشف ۱/۲۲۳ تہذیب الکمال ص ۴۴۵) جبکہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث حضرت عبداللہ بن مبارک بھی روایت کرتے ہیں۔ اور اس حدیث میں حضرت عبداللہ بن مبارک کے متاخر راوی سوید بن نصر ہیں۔ (دیکھیے الکاشف ۱/۳۳۰ تہذیب التہذیب ۲/۲۸۰) لہٰذا عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ سے یہ جرح مرجوع ہے۔ اس تحقیق سے مندرجہ ذیل نقاط واضح ہوتے ہیں۔

۱۔ ابن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کی جرح قدیم تھی۔ لہٰذا جرح مرجوع ثابت ہوتی ہے۔

۲۔ ابن مبارک رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث کو خود روایت کیا ہے۔ (نسائی ۱/۱۵۸) جس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ ابن مبارک رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی جرح سے رجوع کر لیا تھا۔

۳۔ ابن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کرنا اور پھر اسی حدیث کو روایت کرنا ابن مبارکؒ کے قول میں تعارض بھی ثابت کرتا ہے۔ اور اس طرح دونوں قول ساقط قرار پائے گئے۔

۱۔ علامہ مغلطائی رحمۃ اللہ علیہ کا جواب:

ان عدم ثبات عند ابن المبارک لایمنع من اعتبار رجاله، والنظر فی رأیة و الحدیث یدور علی عاصم بن کلیب، وهو ثقه عند بن حبان، وابن سعد، واحمد بن صالح المصری، وابن شاهین، ویحیی بن معین وفسوی و غیرهم. (شرح ابن ماجه ۵/۱۴۶۷)

لہٰذا زبیر علیزئی صاحب کا ابن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کو نقل کرنا مردود ثابت ہوتا ہے۔

۲۔ امام شیخ الاسلام ابن دقیق العید مالکی شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا جواب:

بیان عدم الثبوت اعتبر عند المبارک لایمنع من انظر فیه وهو یدور علی عاصم بن کلیب وقد وثقة ابن معین. (نصب الرایۃ ۱/۳۵۹)

۳۔ امام ترمذی کا جواب:

امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ نے سنن ترمذی ۱/۵۹ میں امام ابن مبارک کی جرح نقل کرنے کے بعد حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی حدیث کو نقل کرنے کے بعد حسن صحیح کے الفاظ درج کیے ہیں۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ امام ترمذی کے نزدیک امام ابن مبارک رحمۃ اللہ علیہ کی جرح مرجوع یا ثابت نہیں تھی۔

۴۔ امام بدرالدین عینی رحمۃ اللہ علیہ کا جواب:

امام بدرالدین عینی رحمۃ اللہ علیہ نے ابن مبارک کی جرح نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں۔

"أن عدم ثبوت اعتبر عند ابن مبارک لا یمنع عن النظر فیه' وهو یدور علی عاصم بن کلیب' وقد وثقه ابن معین"

(شرح سنن ابی داؤد ۳/۳۲)

۵۔ حافظ ابن القطان رحمۃ اللہ علیہ کا جواب:

حافظ ابن القطان الفاسی رحمۃ اللہ علیہ نے ابن مبارک کی جرح نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں۔ "والحدیث عندی لعدالة رواته. اقرب الی صحة"

(بیان الوهم والایهام ۳/۳۶۷)

۶۔ محدث ماردینی رحمۃ اللہ علیہ کا جواب:

علامہ علاؤالدین الماردینی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔"عن عدم ثبوته عند ابن المبارک معارض لثبوته غيره فان ابن حزم صححه في المحلى وحسنه ترمذي." "یعنی ابن مبارک کے نزدیک اس کا عدم ثبوت معارض ہے دوسروں کے نزدیک ثبوت کے ساتھ اور ابن حزم نے اس حدیث کو صحیح کہا ہے محلی میں اور امام ترمذی نے حسن کہا ہے۔(الجواہر النقی ۲/۷۷)

۷۔ محدث وصی احمد سورتی رحمۃ اللہ علیہ کا جواب:

حضرت علامہ محدث وصی احمد سورتی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔"الجواب قال الشيخ في الامام بان عدم ثبوته عنده لا يمنع النظر فيه وهو يدور على عاصم وثقه' ابن معين و اخرج له مسلم (التعلیق المجلی لمانی منیۃ المصلی صہ ۳۰۵) یعنی ابن مبارک کے نزدیک حدیث کا ثبوت نہ ہونا اس پر عمل کرنے سے نہیں روکتا کیونکہ اس حدیث کا دارومدار عاصم بن کلیب پر ہے۔اور امام ابن معین نے اس کو ثقہ کہا ہے اور امام مسلم نے روایت لی ہے۔

# امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے اعتراض کا جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نے نور العینین صہ ۱۳۱ پر امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا اعتراض نقل کیا۔

"امام شافعی نے ترک رفع یدین کی احادیث کو رد کر دیا کہ یہ ثابت نہیں ہیں۔

(کتاب الام ج ۷ صہ ۲۰۱، سنن الکبریٰ ۲/۸۱، فتح الباری ۲/۲۲۰) **قال الزعفرانی قال الشافعی فی القدیم ولا یثبت** (ترجمہ) زعفرانی نے کہا کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہ ثابت نہیں ہے۔"

جواب:

زبیر علیزئی صاحب سے عاجزانہ عرض ہے کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے جرح کے الفاظ نقل کریں تا کہ قارئین کو یہ اندازہ ہو سکے کہ جرح کی حیثیت کیا ہے۔ لہٰذا مبہم الفاظ کی جرح و تعدیل کے میدان میں کوئی حیثیت نہیں ہوتی ہے۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے جواب میں علامہ ماردینی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: **قلت تقدم تصحیح الطحاوی ذلک عن والسندبذلک صحیح کما مروثبت مقدم علی النافی** (الجواہر النقی صہ ۷۹)

ترجمہ: میں کہتا ہوں کہ پہلے امام الطحاوی رحمۃ اللہ علیہ کی تصحیح گزر چکی ہے اور اس کی سند بھی صحیح ہے اور ثابت نفی پر مقدم ہوتا ہے۔ آگے لکھتے ہیں، (جواہر النقی ص ۷۹) **قول الشافعی بعد ذلک** کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا بعد والا قول بھی یہی ہے کہ ان دونوں حضرات سے (حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ) ترک رفع یدین ثابت ہے۔

# امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے اعتراض کا جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نے نور العینین ص ۱۳۱ پر امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کا اعتراض نقل کیا ہے۔

''احمد بن حنبل نے اس روایت پر کلام کیا۔'' (جزء رفع یدین: ۳۲، مسائل احمد روایۃ عبداللہ بن احمد ۱/۲۴۰)۔

جواب:

امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے مسائل احمد روایہ عبداللہ بن احمد ۱/۲۴۰ پر اس حدیث کے راویوں پر کوئی جرح نقل نہیں کی۔ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے صرف ''ثم لا یعود'' کے الفاظ پر اعتراض وارد کیا ہے۔ مگر حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی ترک رفع یدین والی حدیث ثم لا یعود کے الفاظ کے بغیر بھی ترک رفع یدین پر نص اور دال ہے۔ ترمذی شریف ۱/۵۹ اور نسائی ۱/۱۲۰ اور ابوداؤد شریف ۱/۱۱۶ میں یہ حدیث ثم لا یعود کی زیادت کے بغیر نقل کی گئی۔

امام احمد نے اپنی مسند احمد ۱/۳۸۷ میں خود یہ حدیث امام وکیع سے نقل کی ہے۔ جس یہ وضاحت ہو جاتی ہے کہ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک یہ حدیث مقبول اور قابل احتجاج اور صحیح تھی۔ لہٰذا زبیر علیزئی صاحب کا امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کی جرح وہ بھی صرف ثم لا یعود کے الفاظ نقل کرنا مردود اور غلط ہے۔ امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کی مسند کے بارے میں قاضی شوکانی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔

''کل ما کان فی المسند فھو مقبول''

(ترجمہ) کہ مسند احمد کی ہر حدیث مقبول ہے۔ (نیل الاوطار ۱/۲۰)

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کی اصلیت معلوم کرنے کے لیے ضروری ہے کہ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کے الفاظ مکمل نقل کیے جائیں۔

رقم ۷۱۳. قال ابی: حدیث عاصم بن کلیب رواه ابن ادریس فلم یقل: "ثم لا یعود" (کتاب العلل و معرفة الرجال صه ۳۷۰ رقم ۷۱۳)

رقم ۷۱۴. حدثنی ابی قال: حدثنا یحییٰ بن آدم قال: اعلاء علی عبد الله بن ادریس من کتابه عن عاصم بن کلیب عن عبد الرحمن بن الاسود قال: حدثنا علقمه عن عبد الله قال: علمنا رسول الله ﷺ الصلاة: فکبر و رفع یدیه ثم رکع، وطبق یدیه وجعلهما بین رکبتیه، فبلغ سعدا فقال: صدق اخی قد کنا نفعل ذلک. ثم أمرنا بهذا واخذ بر کبتیه.
(کتاب العلل و معرفته الرجال صه ۳۷۰ رقم ۷۱۴)

امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے اِس حدیث پر کوئی جرح نہیں نقل کی صرف یہ لکھا ہے کہ ابن ادریس کی روایات میں "ثم لا یعود" کے الفاظ نہیں ہیں۔ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ سے جو الفاظ جزء بخاری رقم ۳۲ میں منقول ہیں اِن میں تحریف ہوئی ہے۔ جزء رفع یدین کے الفاظ ہیں "وقال احمد بن حنبل عن یحییٰ بن آدم: نظرت فی کتاب عبد الله بن ادریس عن عاصم بن کلیب لیس فیه "ثم لا یعود".

جزء رفع یدین رقم ۳۲ میں الفاظ "نظرت فی کتاب عبد الله بن ادریس عن عاصم بن کلیب لیس فیه ثم لا یعود" میں تحریف اور گڑبڑ ہے۔ لہٰذا جزء رفع یدین: ۳۲ کا حوالہ پیش کرنا علمی زیادتی اور تحریف ہے۔ اِس عبارت کے علاوہ بھی جزء رفع یدین کی عبارت میں گڑبڑ موجود ہے۔

نوٹ:

امام احمد نے "ثم لا یعود" کے زیادتی کا اعتراض بھی امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ پر نہیں بلکہ امام وکیع رحمۃ اللہ علیہ پر کیا ہے۔

لہٰذا اسطور بالا تحقیق سے یہ بات بالکل واضح ہوتی ہے کہ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک یہ حدیث سنداً اور متناً (بغیر ثم لا یعود) بھی مقبول اور قابل احتجاج ہے۔ لہٰذا امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کو اس حدیث کے جارحین میں شمار کرنا غلط اور مردود ہے۔

## امام ابوحاتم الرازی رحمۃ اللہ علیہ کے اعتراض کا جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نے نور العینین صہ ۱۳۱ پر امام ابوحاتم الرازی رحمۃ اللہ علیہ کا اعتراض نقل کیا ہے۔

**"هذا خطا يقال: وهم الثوری فقد رواه جماعة عن عاصم و قالوا كلهم: ان النبی ﷺ افتتح فرفع يديه ثم ركع فطبق وجعلها بين الركبتين ولم يقل احد ما روى الثوری"**

ترجمہ: یہ حدیث خطا ہے کہا جاتا ہے کہ (سفیان) ثوری کو اس (کے اختصار) میں وہم ہوا ہے۔ کیونکہ ایک جماعت نے اس کو عاصم بن کلیب سے ان الفاظ کے ساتھ بیان کیا ہے کہ نبی ﷺ نے نماز شروع کی، پس ہاتھ اُٹھائے، پھر رکوع کیا اور تطبیق کی اور اپنے ہاتھوں کو گھٹنوں کے درمیان رکھا۔ کسی دوسرے نے ثوری والی بات بیان نہیں کی ہے۔ (علل الحدیث ۱/۹۶ رقم ۲۵۸)

جواب:

امام ابوحاتم رحمۃ اللہ علیہ کی جرح چند وجوہات پر صحیح نہیں ہے۔

۱۔ امام ابو حاتم رحمۃ اللہ علیہ پر علامہ ذہبی رحمۃ اللہ علیہ نے متشدد متعنت کی جرح اور الفاظ نقل کیے ہیں (تذکرۃ الحفاظ ۲/۸) اور محدثین کرام کے نزدیک متشدد اور متعنت کی جرح مبہم قبول نہیں ہوتی ہے۔

۲۔ امام ابو حاتم رحمۃ اللہ علیہ کے الفاظ فقد رواہ جماعۃ عن عاصم ...... ولم ینقل أحد ما روی الثوری (علل الحدیث ۱/۹۶)

ترجمہ: ایک جماعت نے اس کو عاصم بن کلیب سے (تطبیق) روایت کیا...... اور کسی دوسرے نے ثوری والی بات بیان نہیں کی۔ یہ الفاظ صحیح نہیں معلوم ہوتے کیونکہ یہ عبارت صحیح نہیں کہ عاصم بن کلیب سے ایک جماعت نے تطبیق والی روایت کی نقل کی ہے۔ کیونکہ تطبیق والی روایات عاصم بن کلیب سے صرف اور صرف عبداللہ بن ادریس رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کی اور کسی جماعت نے یہ روایت بیان نہیں کی ہے۔

۳۔ امام ابو حاتم رحمۃ اللہ علیہ نے ابو حمید ساعدی رضی اللہ عنہ کی اثبات رفع یدین والی حدیث کو "فصار الحدیث المرسل" کہا ہے۔ کیا زبیر علیزئی صاحب کو امام ابو حاتم کا قول قبول ہوگا۔ عجب تضاد ہے کہ ترک رفع یدین کی حدیث پر امام ابو حاتم کی جرح کو زبیر علیزئی صاحب قبول کرتے ہیں اور اثبات رفع یدین کی ابو حمید ساعدی رضی اللہ عنہ حدیث پر جرح قبول نہیں کرتے۔

۴۔ امام ابو حاتم رحمۃ اللہ علیہ اور ابو زرعہ الرازی رحمۃ اللہ علیہ دونوں سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں لکھتے ہیں۔

"سفیان أحفظ من شعبہ" علل الحدیث رقم ۲۹۹

"سفیان أحفظ الرجلین" علل الحدیث رقم ۲۸۳۸

امام ابو حاتم الرازی رحمۃ اللہ علیہ اور ابو زرعہ الرازی رحمۃ اللہ علیہ سفیان ثوری کو امام شعبہ رحمۃ اللہ علیہ سے بڑا حافظ مانتے ہیں تو کیا۔ عبداللہ بن ادریس رحمۃ اللہ علیہ کے مقابلے میں سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی حدیث پر اعتراض کرنا صحیح ہے۔ امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ تو امام شعبہ رحمۃ اللہ علیہ سے بھی بڑے حافظ اور محدث ہیں۔ اختلاف میں ترجیح بھی امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کو ہوتی ہے تو عبداللہ بن ادریس کے فوقیت امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ پر کیسے ثابت ہوتی ہے۔ جب سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ جیسے ثقہ اور حافظ محدث کوئی حدیث بیان کریں تو متابعت کی ضرورت بھی نہیں ہوتی۔ اور ثقہ کی زیادت تو زبیر علیزئی صاحب خود مانتے ہیں۔

۵۔ امام ابو حاتم رحمۃ اللہ علیہ نے سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی ترک رفع یدین والی حدیث پر سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی تدلیس کا کوئی اعتراض نہیں اُٹھایا۔

لہٰذا زبیر علیزئی صاحب کا امام ابو حاتم رحمۃ اللہ علیہ کی جرح نقل کرنا تحقیق کی روشنی میں غلط اور مردود ہے۔

## امام دارقطنی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نور العینین صہ ۱۳۱ پر امام دارقطنی رحمۃ اللہ علیہ کا اعتراض نقل کیا ہے۔

''امام دارقطنی رحمۃ اللہ علیہ نے اسے غیر محفوظ قرار دیا ہے۔'' (کتاب العلل للدارقطنی ۵/۱۷۳۔ رقم ۸۰۴)

جواب:

قارئی کرام سے التجا ہے کہ یہ نقطہ پیش نظر رہنا چاہیے کہ الحمدللہ احناف کا دعویٰ بغیر ''لم لا یعود'' کے بغیر بھی ثابت اور محفوظ ہے۔ زبیر علیزئی صاحب نے امام دارقطنی

کا پورا قول نقل نہیں کیا۔ امام دار قطنی رحمۃ اللہ علیہ اِس حدیث کی تصحیح کرنے کے بعد اِس حدیث کے بارے میں لکھتے ہیں۔ "واسناده صحيح' وفيه لفظة لسيت بمعفوظ" (کتاب العلل ۱۷۲/۵) اِس کے بعد وضاحت سے تصریح کرتے ہیں۔ "وليس قول من قال: ثم لم يعد محفوظاً. (کتاب العلل ۱۷۳/۵) امام دار قطنی رحمۃ اللہ علیہ کے قول سے یہ واضح ہو گیا کہ اُن کے نزدیک یہ حدیث صحیح ہے جبکہ اعتراض صرف "ثم لا يعود" کے الفاظ پر تھا۔ جبکہ پہلے یہ تصریح ہو چکی ہے کہ احناف کا دعویٰ "ثم لا يعود" کے بغیر بھی ثابت ہے۔

## حافظ ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ کے اعتراض کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نور العینین صہ ۱۳۱ پر امام ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ کا اعتراض نقل کیا ہے۔

**"هو في العقيقة أضعف شيء يعول عليه لأن له علاً تبطله"**

یہ روایت حقیقت میں سب سے زیادہ ضعیف ہے' کیونکہ اس کی علتیں ہیں جو اسے باطل قرار دیتی ہے۔ (تلخیص الحبیر ۲۲۲/۱) (البدر المنیر ۴۹۴/۳)

**جواب:**

حافظ ابن حبان کی جرح مبہم ہے۔ جبکہ جرح مبہم عند المحدثین بالکل قابل قبول نہیں ہوتی ہے۔ دوسرا حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ اور حافظ ابن حبان کے درمیان سند موجود نہیں ہے۔ اور جب تک اصل کتاب موجود نہ ہو جرح کی حقیقت کا اندازہ کرنا مشکل اور نامناسب ہے۔ میری تحقیق میں حافظ ابن حبان رحمۃ اللہ علیہ سے کتاب صلوٰۃ منقول نہیں ہے۔ لہٰذا اصل عبارت کے بغیر اسے جرح کو پیش کرنا غلط اور مردود ہے۔

# امام یحییٰ بن آدم رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نے نور العینین ص ۱۳۳ پر (نمبر ۸) کے تحت صرف امام یحییٰ بن آدم کا نام ذکر کیا ہے۔ (جزء رفع یدین: ۳۲، تلخیص الحبیر ۱/۲۲۲)

جواب:

زبیر علیزئی صاحب سے مؤدبانہ عرض ہے کہ اگر اُن میں علمی اور تحقیقی ذوق ہے تو امام یحییٰ بن آدم رحمۃ اللہ علیہ کے جرح کے الفاظ نقل کریں۔ اگر امام یحییٰ بن آدم رحمۃ اللہ علیہ سے جرح کے الفاظ منقول ہوتے تو زبیر علیزئی صاحب ضرور درج کرتے مگر کیونکہ اِن سے کوئی جرح ہی ثابت نہیں لہٰذا امام یحییٰ بن آدم رحمۃ اللہ علیہ کے نام پر ہی اکتفا کیا۔ اُمید ہے کہ زبیر علیزئی صاحب فہرست میں سے امام یحییٰ بن آدم کے نام خارج کر کے اِس سے رجوع کرینگے۔

# امام ابوبکر احمد بن عمر(و) بزار کی جرح کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نے نور العینین ۱۳۳ پر امام ابزار رحمۃ اللہ علیہ کا اعتراض نقل کیا ہے۔

"ابوبکر بن عمر(و) ابزار رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث پر جرح کی۔"

(البحر الزخار ۵/۴۷، التمہید ۹/۲۲۰)

جواب:

زبیر علیزئی صاحب نے امام بزار رحمۃ اللہ علیہ کے اعتراض نقل کرتے ہوئے صرف یہ لکھا ہے کہ امام بزار رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث پر جرح کی ہے۔ زبیر علیزئی صاحب کو امام بزار"

کی پوری عبارت نقل کرنی چاہیے تھی تاکہ یہ وضاحت ہو سکے کہ اعتراض کی حقیقت کیا ہے۔امام بزار رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث پر جو اعتراض کیا ہے"۔ وھذا الحدیث رواۃ عاصم بن کلیب و عاصم فی حدیثه اضطراب و ہ یسمالی حدیث الرفع ذکرہ عن عبدالرحمن بن الاسود عن علقمه عن عبدالله انه رفع یدیه فی اوّل تکبیرۃ (البحرالزخار ۵/۴۷)

اس عبارت سے یہ واضح ہو گیا کہ امام بزار کا اعتراض اس کی سند پر نہیں بلکہ اس حدیث کے مرفوع اور موقف ہونے کا اشکال ہے۔لہٰذا زبیر علیزئی صاحب کا امام بزار رحمۃ اللہ علیہ کا نام ذکر کرنا صحیح نہیں بلکہ باطل اور مردود ہے۔

نوٹ:۔ زبیر علیزئی صاحب امام بزار رحمۃ اللہ علیہ پر جرح کرتے ہیں اور ان کی توثیق کے قائل نہیں ہیں۔لہٰذا ان کا قول کیسے پیش کر سکتے ہیں۔

## امام محمد بن وضاح رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نور العینین ص ۱۳۳ پر امام محمد بن وضاح کا اعتراض نقل کیا ہے۔
"محمد بن وضاح نے ترک رفع یدین کی تمام احادیث کو ضعیف کہا۔(التمہید ۹/۲۲۱)"

جواب:

زبیر علیزئی صاحب نے امام محمد بن وضاح رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کی مکمل عبارت نقل نہیں کی۔امام محمد بن وضاح کی عبارت کے الفاظ مندرجہ ذیل ہیں۔" محمد بن وضاح یقول الاحادیث التی تروی عن النبی ﷺ فی رفع یدین ثم لا یعود ضعیفة کلها، (التمہید ۹/۲۲۱) "کہ محمد بن وضاح نے کہا کہ وہ احادیث رسول اللہ ﷺ سے ثم لا یعود کے الفاظ سے روایت کیا ہے۔ضعیف ہیں۔

امام محمد بن وضاح کی اصل عبارت سے یہ واضح ہو گیا کہ ان کا اعتراض صرف ثم لا یعود کے الفاظ پر ہے۔ جبکہ یہ وضاحت ہو چکی ہے کہ احناف کا دعویٰ بغیر "ثم لا یعود" کے بھی ثابت ہیں۔ لہٰذا زبیر علیزئی صاحب کا امام محمد بن وضاح کے قول سے استدلال باطل اور مردود ہے۔

## امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیز صاحب نے نور العینین صہ ۱۳۳ پر صرف امام بخاری کا نام ہی ذکر کیا ہے۔ جزء رفع یدین؛ 32 تلخیص الحبیر ۱/۲۲۲ المجموع شرح المھذب ۳/۴۰۳۔

جواب:

زبیر علیزئی صاحب نے صرف امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا نام جارحین میں ذکر کیا ہے اور امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے جرح کی کوئی عبارت نقل نہیں کی۔ لہٰذا امام بخاری کا نام نقل کرنا غلط اور باطل ہے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث پر خود اپنی کوئی جرح نقل نہیں کی اور اس حدیث کی سند پر کوئی اعتراض وارد نہیں کیا۔ لہٰذا امید ہے کہ زبیر علیزئی صاحب اس قول سے رجوع کرینگے۔

## امام ابن القطان الفاسی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نور العینین ص ۱۳۳ پر لکھتے ہیں۔

ابن القطان الفاسی رحمۃ اللہ علیہ سے زیلعی حنفیؒ نے نقل کیا کہ انہوں نے اس زیادت (دوبارہ نہ کرنے) کو خطا قرار دیا (نصب الرایۃ ۱/۳۹۵)

جواب:۔ زبیر علیزئی صاحب کا ابن قطان الفاسی رحمۃ اللہ علیہ کا نام جارحین میں ذکر کرنا

باطل ہے۔اور خود لکھتے ہیں ''مجھے یہ کلام "بیان الوھم ولا یھام میں نہیں ملا(۳۶۵/۳)
تاہم اشارہ ضرور ملتا ہے۔''(۳۶۶/۳)

امام ابن قطان الفاسی ۳/ ۳۶۷ میں اس حدیث کی تصحیح کے قائل ہیں۔

امام ابن قطان لکھتے ہیں۔" والحدیث عندی . لعدالة. رواته. أقرب الی صحة"

امام ابن قطان الفاسی رحمۃ اللہ علیہ صرف" ثم لا یعود" کے الفاظ سے مطمئن نہیں۔ جب کہ یہ عرض ہو چکی ہے کہ احناف کا دعویٰ ثم لا یعود" کے بغیر اول مرة واحدة اول تکبیرة، اول مرة کے ساتھ بھی ثابت ہے۔

# امام عبدالحق الاشبیلی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نے نور العینین صہ ۱۳۲ لکھتے ہیں۔

عبدالحق الاشبیلی نے کہا: ''لا یصح''(الاحکام الوسطی ۱/ ۳۶۷)

**جواب:**

امام عبدالحق الاشبیلی رحمۃ اللہ علیہ کے جرح کے الفاظ لا یصح مبہم ہے۔اور عندالمحد ثین مبہم جرح مردود ہوتی ہے۔امام ابن قطان الفاسی رحمۃ اللہ علیہ نے عبداللہ الاشبیلی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب الاحکام الوسطی کے رد میں بیان الوھم والا یھام والوقعین فی کتاب الاحکام لکھی ہے۔لہذا امام عبدال حق الاشبیلی کا حوالہ دینا غلط ہے۔اور امام ابن قطان الفاسی رحمۃ اللہ علیہ اس حدیث کی تصحیح کے قائل ہیں۔

## امام ابن ملقن رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نور العینین صہ ۱۳۳ پر لکھتے ہیں۔

ابن ملقن رحمۃ اللہ علیہ شافعی (۸۰۴) نے اسے ضعیف کہا۔ (البدر المنیر ۳/۴۹۳)

جواب:

امام ملقن رحمۃ اللہ علیہ نے اسے ضعیف کہہ کر جرح مبہم کی ہے۔ لہذا جرح مفسر قابل قبول ہوتی ہے اور جرح مبہم عندالمحدثین نا قابل قبول ہے۔ لہذا امام ابن ملقن رحمۃ اللہ علیہ کا قول پیش کرنا صحیح نہیں۔

## امام النووی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نور الیقین صہ ۱۳۳ پر لکھتے ہیں۔

النووی نے کہا "اتفقوا علیٰ تضعیفہ" (خلاصۃ الاحکام ۱/۳۵۴) یعنی امام ترمذی کے علاوہ سب متقدمین کا اس حدیث کے ضعیف ہونے پر اتفاق ہے۔

جواب:

امام نووی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ دعویٰ اجماع صحیح نہیں جب کہ جمہور محدثین کرام اس حدیث کے تصحیح کے قائل ہیں۔ اور جو محدثین کرام سے اس حدیث پر جرح منقول ہے ان کا اعتراض صرف اور صرف "ثم لا یعود" کے الفاظ پر ہے۔ جب کہ احناف کا دعویٰ "بغیر ثم لا یعود" کے بھی ثابت ہے۔

# امام بن نصر المروزی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نے نور العینین صہ ۱۳۳ پر (۱۹) نمبر کے تحت امام محمد بن نصر المروزی کا نام نقل کیا ہے۔ بحوالہ نصب الرایۃ (۱/۳۹۵) والاحکام الوسطیٰ ۱/۳۶۷)

جواب:

امام ابن قطان الفاسیؒ نے امام محمد نصر المروزی کا اعتراض صرف "ثم لا یعود" کے الفاظ پر نقل کیے ہیں اور امام ابن قطان رحمۃ اللہ علیہ نے امام بن نصر المروزی رحمۃ اللہ علیہ کی ثم لا یعود پر اعتراض نقل کرنے کے بعد اس حدیث کی تصیح نقل کی ہے۔ اور امام محمد بن نصر کے اعتراض کا جواب دیا ہے۔ دیکھیے (بیان الوھم والایہام الواقعین فی کتاب الاحکام ۳/۳۶۷) ویسے بھی ثم لا یعود کے الفاظ کے بغیر بھی احناف کا دعویٰ ثابت ہوتا ہے۔ لہٰذا زبیر علیزئی صاحب کا امام محمد بن نصر المروزی رحمۃ اللہ علیہ کا نام جارحین میں صحیح نہیں ہے۔

# امام دارمی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نور العینین صہ ۱۳۳ پر (۱۰) نمبر کے تحت امام دارمی رحمۃ اللہ علیہ کا نام نقل کیا ہے۔ بحوالہ تہذیب السنن ۲/۴۴۹۔

جواب:

زبیر علیزئی صاحب کا یہ حوالہ مردود ہے کیونکہ ابن قیم الجوزی رحمۃ اللہ علیہ اور امام دارمی رحمۃ اللہ علیہ کے درمیان سند نامعلوم ہے۔ لہٰذا بے سند قول کو پیش کرنا مردود ہے۔

# امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ کی جرح کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیزئی نور العینین ص۱۳۳ پر (۱۸) نمبر کے تحت امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ کا نام نقل کیا ہے۔ بحوالہ تہذیب السنن الحافظ ابن قیم الجوزیۃ (۲/۴۴۹) وشرح المہذب نووی (۳/۴۰۳)۔

جواب:

حافظ ابن قیم وامام نووی رحمۃ اللہ علیہ اور امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ کے درمیان سند نامعلوم ہے۔ لہذا زبیر علیزئی صاحب کا اس بے سند حوالہ کو پیش کرنا باطل اور مردود ہے۔

# امام حاکم کے اعتراض کا تحقیقی جائزہ

زبیر علیزئی صاحب نے نور العینین ص۱۳۳ پر (۱۵) نمبر کے تحت امام حاکم کا نام ذکر کیا ہے۔ (البدر المنیر ۳/۴۹۳)

جواب:

حافظ ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ نے دیگر علمائے کرام اور امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ کے تمام اعتراضات نقل کر کے اسکا تفصیلی رد لکھا ہے۔

''و قال حاکم خبر ابن مسعود مختصر و عاصم بن کلیب لم یخرج حدیثه فی الصحیح و لیس کما قال فقداحتج به مسلم الا انه لیس فی الحفظ کا ابن شهاب وامثاله و اما انکار سماع عبدالرحمن عن علقمة

فليس بشيء فقد سمع منه ثقه و هذا الحديث اوى باربعة الفاظ احدها قوله فرفع يديه في اول مرة ثم لم يعد والثانيه فلم يرفع يديه الامرة الثانيه فرفع يديه في اول مره لم يذكر سواها والرابعة فرفع يديه مرة واحدة والادرج ممكن في قوله ثم لم يعد و اما باقيها فاما ان يكون قدروى بالمعنى و اما ان يكون صحيحاً ۔(تہذیب السنن مع مختصر السنن ۱/ ۳۶۸)

ترجمہ: امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رحمۃ اللہ علیہ کی حدیث لمبی حدیث سے مختصر کی گئی ہے اور اس کے راوی عاصم بن کلب کی حدیث صحیح بخاری یا صحیح مسلم میں نہیں ہے۔ابن قیم فرماتے ہیں کہ ایسا نہیں جیسا کہ امام حاکم رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے۔پس اس کی حدیث امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے بطور حجت صحیح مسلم میں روایت کی ہے۔مگر حافظ زہری رحمۃ اللہ علیہ جیسے راویوں کے مثل نہیں اور با علقمۃ سے عبدالرحمٰن کے سماع کا انکار تو یہ بھی کوئی چیز نہیں ہے۔پس عبدالرحمٰن نے علقمۃ سے سنا ہے اور وہ ثقہ ہے اور حضرت ابن مسعودؓ کی یہ حدیث چار قسم کے الفاظ کے ساتھ روایت کی گئی ہے۔(۱) پہلی مرتبہ دونوں ہاتھ اٹھائے دوسری مرتبہ نہیں اٹھائے۔

(۲) پہلی مرتبہ کے علاوہ ہاتھ نہیں اٹھائے۔(۳) پہلی مرتبہ دونوں ہاتھ اٹھائے اور (۴) ایک ہی مرتبہ دونوں ہاتھ اٹھائے۔اس حدیث میں لفظ ثم لم یعد کا مدارج ہونا تو ممکن ہے لیکن باقی الفاظ حدیث یا روایت بالمعنی ہیں یا اسی طرح صحیح ہیں۔"

اس عبارت سے وضاحت ہوگئی کہ ابن قیم الجوزیۃ رحمۃ اللہ علیہ نے اس کی سند اور متن کو صحیح کہا ہے۔ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ' نے لفظ ثم لا یعود کے ادراج کا صرف امکان اظہار کیا، قطعی طور پر ادراج کا اظہار نہیں کیا۔لہٰذا معلوم ہوا کہ حافظ ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ نے امام حاکم اور دیگر محدثین کرام کا جواب اور رد لکھا اور اس حدیث کی تصحیح کی ہے۔

# جمہور محدثین کرام اور حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی تصحیح

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی ترک رفع یدین والی حدیث کو جمہور محدثین کرام نے تصحیح اور روایت کی ہے اور جمہور محدثین کے بارے میں مفصل تحقیق درج ذیل ہے۔

ا۔امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ ۳۲۱ھ ۔"تصحیح"۔

(شرح معانی آلاثار ا/۱۵۴، ۱/۲۲۳)

۲۔امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ ۲۷۹ھ ۔"حسن صحیح"۔

(سنن ترمذی ا/۶۴)

۳۔امام ابوداؤد ۲۷۵ھ ۔"سکوت"۔

(سنن ابوداؤد ا/۱۱۶)

۴۔امام نسائی ۳۰۳ھ ۔"احتج بہ/روی لہ"۔

(سنن نسائی ا/۱۱۶)

۵۔ابوبکر بن ابی شیبہ رحمۃ اللہ علیہ ۔"احتج بہ/روی لہ"۔

(مسند ابن ابی شیبہ ا/۱۵۹، ۱/۲۳۶)

۶۔امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ ۲۴۱ھ ۔"احتج بہ/روی لہ"۔

(مسند احمد ا/۳۸۸)

۷۔امام ابن حزم ظاہری رحمۃ اللہ علیہ ۴۵۶ھ ۔"ہذا الخبر صحیح"۔

(محلی ابن حزم الظاہری ۴/۸۸)

۸۔امام دار قطنی رحمۃ اللہ علیہ ۳۸۵ھ ۔"واسنادہ صحیح"۔
(العلل الوردۃ ۵/۲۷۲)(اللالی المصنوعۃ ۳/۱۹)

۹۔امام ابن القطان الفاسی رحمۃ اللہ علیہ ۔"اقرب الی الصحۃ"۔
(بیان الوہم والایہام ۳/۳۶۷)(اللالی ۳/۱۹)

۱۰۔امام ابو یعلی موصلی رحمۃ اللہ علیہ ۳۰۷ھ ۔"احتج بہ/روی لہ"۔
(مسند ابو یعلی موصلی ۵/۱۳۸)

۱۲۔امام سحنون بن سعید المصری رحمۃ اللہ علیہ۔
(المدونہ الکبری ۱/۶۱)

۱۳۔امام ابن ترکمانی الماردینی رحمۃ اللہ علیہ ۔"حدیث علی شرط مسلم"۔
(الجواہر نقی علی بیہقی ۲/۷۸)

۱۴۔امام علاؤالدین مغلطائی ۷۶۲ھ ۔"صحیح"۔
(شرح ابن ماجہ ۵/۱۴۶۷)

۱۵۔امام بدر الدین عینی رحمۃ اللہ علیہ ۸۵۵ھ ۔"صحیح"۔
(شرح سنن ابی داؤد ۳/۳۴۱)

۱۶۔حافظ قاسم بن قطلو بغا رحمۃ اللہ علیہ ۸۷۹ھ ۔"صحیح"۔
(التعریف الاخبار بتخریج احادیث الاختیار قلمی رقم ۱۶۷)

۱۷۔علامہ زیلعی رحمۃ اللہ علیہ ۷۶۲ھ ۔"صحیح"۔
(نصب الرایۃ ۱/۳۹۵)

۱۸۔حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ ۸۵۲ھ ۔"صحیح"۔
(الدرایۃ ۱/۱۵۰)

۱۹۔امام بوصیری رحمۃ اللہ علیہ۔

(الاتحاف ۱/۲۰۰ قلمی)

۲۱۔امام محدث جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ ۹۱۱ھ ۔"صحیح"۔

(املائی المصنوعۃ ۳/۱۹)

۲۲۔علامہ ابن دقیق العید رحمۃ اللہ علیہ ۔"صحیح"۔

(نصب الرایۃ ۱/۳۹۵)

۲۳۔حافظ ابن قیم الجوزیۃ ۔"صحیح"۔

(تہذیب السنن مع مختصر السنن ۱/۳۶۸)

۲۴۔امام منذری رحمۃ اللہ علیہ ۔"سکوت"۔

(مختصر المنذری ۱/۳۶۷)

۲۵۔علامہ عابد سندھی المدنی رحمۃ اللہ علیہ ۱۲۵۷ھ ۔"صحیح"۔

(مواہب الطیفہ قلمی صہ ۲۵۹)

۲۶۔علامہ محدث شیخ ہاشم سندھی رحمۃ اللہ علیہ ۔"صحیح"۔

(کشف الرین صہ ۵۶)

۲۷۔علامہ محدث مخدوم عبد الطیف سندھی رحمۃ اللہ علیہ ۱۱۸۹ھ ۔"صحیح"۔

(ذب ذبابات الدراسات ۱/۶۰۸۔۶۰۹)

۲۸۔علامہ محدث وصی احمد محدث سورتی رحمۃ اللہ علیہ ۔"صحیح"۔

(التعلیق المجلی لمافی منیۃ المصلی صہ ۳۰۵)

۲۹۔امام ابن ہمام رحمۃ اللہ علیہ۔

(فتح القدیر)

۳۰۔مولوی نذیر حسین دہلوی غیر مقلد۔

(فتاویٰ نذیریہ ۱۰/۴۴۱۔فتاویٰ علماء حدیث ۳/۱۴۰)

۳۱۔علامہ احمد شاکر غیر مقلد۔ ۔"وھو حدیث صحیح"۔

(حاشیہ محلی ۴/۸۸)

۳۲۔حضرت ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ ۱۰۱۴ھ۔

(مرقاۃ المفاتیح صہ ۲۵۶)

۳۳۔علامہ ظہیر الدین نیموی ۔"صحیح"۔

(آثار السنن ۱/۱۰۳)

۳۴۔علامہ انور شاہ کشمیری ۔"صحیح"۔

(نیل الفرقدین صہ ۶۴)

۳۵۔علامہ شعیب الارناؤط غیر مقلد ۔"صحیح"۔

(حاشیہ شرح السنۃ ۳/۲۴)

۳۶۔علامہ زہیر الشاویش غیر مقلد ۔"صحیح"۔

(حاشیہ شرح السنۃ ۳/۲۴)

۳۷۔علامہ عطاء اللہ حنیف غیر مقلد ۔"صحیح"۔

(تعلیقات سلفیہ علی سنن النسائی ۱۲۳)

۳۸۔علامہ ابو عبدالرحمٰن محمد عبداللہ پنجابی غیر مقلد ۔"صحیح"۔

(عقیدہ محمدیہ ۲/۱۱۶)

۳۹۔علامہ شبیر احمد عثانی ۔"صحیح"۔

(فتح الملہم ۲/۱۲)

۴۰۔علامہ ناصر الدین البانی ۔"صحیح"۔

(تعلیقات مشکوۃ رقم ۸۰۹،صحیح نسائی ۱/۲۲۰،صحیح ترمذی ۱/۸۲)

۴۱۔علامہ سندھی رحمۃ اللہ علیہ ۔"صحیح"۔

(مرقاۃ شرح مشکوۃ ۲/۲۹۳ عبید اللہ غیر مقلد)

۴۲۔علامہ لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ ۔"صحیح"۔

(شرح موطا صہ ۸۹)

۴۳۔مولانا ابراہیم سیالکوٹی غیر مقلد ۔"صحیح"۔

(واضح البیان صہ ۳۹۹)

۴۴۔ڈاکٹر الشریف منصور بن عون ۔"صحیح"۔

(مرویات ابن مسعود رضی اللہ عنہ ۱/ ۴۸۷)

۴۵۔محدث الفقیہ سید محمد مرتضی زبیدی رحمۃ اللہ علیہ ۱۲۰۵ھ ۔"صحیح"۔

(عقود الجواھر المنیفۃ ۱/۱۰۲)

۴۶۔محدث مورخ حافظ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ ۷۷۴ھ ۔"روی لہ"۔

(جامع المسانید والسنن ۲۷/۲۷۶ رقم ۴۹۶)

۴۷۔محدث عبد المعطی امین قلعجی اسنادہ ۔"صحیح"۔

(حاشیہ جامع المسانید ۲۷/۲۷۶)

۴۸۔سید ہاشم عبد اللہ یمانی رحمۃ اللہ علیہ ۔"صحیح"۔

(حاشیہ درایہ ۱/۱۵۰)

۴۹۔علامہ عبد القادر الارناؤط۔ "اسنادہ صحیح"۔

(حاشیۃ جامع الاصول ۵/۳۰۲)

۵۰۔دکتور طاہر محمد دریری ۔"تحسین"۔

(تخریج احادیث المدونہ ۱/۴۰۳)

۵۱۔علامہ حسین سلیم اسد ۔"اسنادہ صحیح"۔

(حاشیہ مسند ابی یعلی موصلی رقم ۵۳۰۲)

۵۲۔امام ابو علی طوسی رحمۃ اللہ علیہ ۔"تحسین"۔

(مختصر الاحکام للطوسی ۲/۱۰۳)

۵۳۔شیخ المحدث محمد حسن السنبھلی رحمۃ اللہ علیہ ۱۳۰۵ھ ۔"صحیح"۔

(تنسیق النظام فی مسند الامام صہ ۵۱)

۵۴۔حافظ عثمان الذہبی رحمۃ اللہ علیہ الشافعی ۷۴۸ھ ۔"سکوت"۔

(المہذب فی اختصار السنن الکبیر ۱/۵۲۵ رقم ۲۲۶۸)

۵۵۔حافظ ابن رشد رحمۃ اللہ علیہ ۵۲۵ھ

(بدایۃ المجتہد صہ ۳/۹۹)

۵۶۔حافظ ابن عبد الھادی رحمۃ اللہ علیہ ۷۴۴ھ ۔"مائل بہ تصحیح"۔

(تنقیح التحقیق ۲/۱۴۰)

۵۷۔مولانا محمد صدیق نجیب آبادی رحمۃ اللہ علیہ ۔"صحیح"۔

(انوار المحمود شرح ابی داؤد ۱/۲۰۰)

میں نے اس کتاب میں الحمد للہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی ترک رفع یدین پر حدیث کا تحقیقانہ تجزیہ کیا۔میری اس تحریر کا مقصد کسی مسلک پر طعن و تشنیع کرنا نہیں ہے اور نہ ہی کسی عالم پر اعتراض کرنا مقصود ہے۔میرا مقصد صرف یہ ہے کہ رفع یدین نہ کرنے کی وجہ سے کسی شخص کو لعن طعن اور الزام لگانا صحیح نہیں ہے۔ترک رفع یدین نبی

کریم ﷺ اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہما سے ثابت ہے۔ لہٰذا ترک رفع یدین کرنے والے شخص کی نماز کو ناقص کہنا تحقیق اور دلائل کی روشنی میں کہنا غلط ہے۔ میری اس تحقیق سے اتفاق یا اختلاف پڑھنے والے کا بنیادی حق ہے مگر میری یہ درخواست ہے کہ میری تحقیق کا غیر جانبدارانہ ماحول میں مطالعہ کیا جائے اور اگر کسی بات یا تحقیق سے اختلاف ہو تو دلائل کی روشنی میں آگاہ کریں اور اگر اتفاق ہو تو اس پر عمل کیا جائے۔ ہر مثبت تنقید کا خیر مقدم کیا جائے گا۔

اللہ تعالیٰ سے دُعا گو ہوں کہ میری اس تحقیق کو شرف قبولیت عطا فرمائے۔ (آمین)

